يا الله مدد

محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم

"پیپر بک"

# فقہ جعفریہ
# کیا اسلامی فقہ ہے؟

فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کا زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ اور فقہ حنفی، مالکی، حنبلی اور شافعی کے ماننے والے "اہلسنت والجماعت" کو اس قانونی حق سے محروم کر دینے کے خلاف مقدمہ کا تاریخی فیصلہ جو عدالت عالیہ سندھ نے جاری کیا۔

شائع کردہ:-

## سپاہ صحابہؓ پاکستان (رجسٹرڈ)

جامع مسجد صدیق اکبرؓ، محمدی چورنگی (سابقہ ناگن چورنگی) نارتھ کراچی

فون نمبر ۶۵۱۷۸۳

حبِ صحابہؓ حبِ اللہ

بغضِ صحابہؓ لعنت اللہ

# یا اللہ مدد

## محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

"پبلیپر بک"

# فقہ جعفریہ
# کیا اسلامی فقہ ہے؟

فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کا زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ اور فقہ حنفی، مالکی، حنبلی اور شافعی کے ماننے والے "اہلسنت والجماعت" کو اس قانونی حق سے محروم کر دینے کے خلاف مقدمہ کا تاریخی فیصلہ جو عدالت عالیہ سندھ نے جاری کیا۔

شائع کردہ:۔

سپاہ صحابہؓ پاکستان (رجسٹرڈ)

جامع مسجد صدیق اکبرؓ، محمدی چورنگی (سابقہ ناگن چورنگی) انار تھ کراچی

فون نمبر ۶۵۱۷۸۳

# اقتباسات

عدالت عالیہ سندھ کی ڈویژن بنچ کا فیصلہ مورخہ ۹۱-۴-۲۹ جو دستوری عرضی داشت نمبر ۱۹۹۰/۸-۱۰-D (آنسہ فرزانہ اشرف بنام این آئی ٹی و دیگر) میں دیا۔

● جہاں تک خط A/۱ کا تعلق ہے تو اس میں فقہ حنفیہ سمیت سنیوں کے چاروں مکتبہ فکر سے امتیازی سلوک کا مظاہرہ کیا گیا ہے کیونکہ اس میں یہ ہدایت کی گئی فقہ جعفریہ کے پیروکار کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامہ کو فوراً قبول کر لیا جائے جبکہ حنفی مسلمین کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامہ کو جنرل زکوٰۃ ایڈمنسٹریشن روانہ کر دیا جائے جو بدترین چیز ہے۔ وہ یہ ہے کہ اس ہدایت سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہ اس لئے جاری کی گئی ہیں تاکہ سنیوں کے حلف نامے سرد خانے میں ڈال کر بے اثر کر دیئے جائیں۔ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ان حلفیہ بیانوں کو فیڈرل شریعت کورٹ کے سامنے چیلنج کئے بغیر جوابدار نمبر ا نے خط منسلکہ A کی بنیاد پر عرضی دار کے داخل کردہ حلفیہ بیان کو اپنے خط مورخہ ۵ ستمبر ۸۹ء منسلکہ (ج) کے ذریعے اس بنا پر رد کر دیا کہ عرضی دار ایک حنفی مسلم ہے خط منسلکہ A-2 کا منشاء صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ شیعہ اسماعیلیہ بوہرہ اور شیعہ داؤدی بوہرہ فرقوں کو بھی فقہ جعفریہ کے پیروکاروں میں شامل کر لیا جائے۔

● یہ بڑی تکلیف دہ بات ہے کہ ایک طرف اسلامک آئیڈیالوجی کونسل کے کہنے پر زکوٰۃ کٹوتی سے استثنیٰ کے سلسلے میں مسلمانوں کے تمام مکاتب فکر کے لئے زکوٰۃ عشر آرڈیننس میں یکساں قانون بنایا گیا اور دوسری طرف بڑی ہوشیاری سے خفیہ طور پر بغیر کسی جھجکاہٹ کے شیعہ مسلمانوں کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامے کو قبول کرنے کی انتظامی حکم نامے جاری کئے گئے جبکہ حنفی مسلمانوں کی طرف سے داخل کیا گیا اسی طرح کا اقرار نامہ مسترد کر دیا گیا جس سے سنی مسلمانوں کی جو اس ملک کی (تمام) کل آبادی کا (نوے) ۹۰ فیصد ہیں سخت دل آزاری ہوئی ہے اسی دل آزاری اور آرڈیننس کے تحت زکوٰۃ وضع کرنے کے طریقے کار پر ملک کے اخبارات جن میں روزنامہ جنگ بھی شامل ہیں آواز اٹھائی گئی اور اداریئے لکھے گئے چنانچہ ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ یہ نہ صرف زکوٰۃ و عشر آرڈیننس ۱۹۸۰ء کے قواعد ضوابط کی خلاف ورزی ہے بلکہ آئین کے تحت فراہم کئے گئے بنیادی حقوق کی بھی خلاف ورزی ہے۔

# دفعہ نمبر ۳: اغراض و مقاصد

- اللہ تعالےٰ کی وحدانیت اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ختم نبوت و ناموسِ رسالت کا تحفظ کرنا۔
- ناموسِ اصحابِ رسولؐ و اہلبیتِ رسولؐ اور مقامِ اصحابِ رسولؐ و اہلبیتِ رسولؐ کی اشاعت کے لیئے کوشش کرنا۔
- نظامِ خلافت راشدہ کے نفاذ کیلئے جد وجہد کرنا۔
- ردِ رافضیت کے لئے کاروائی بھرپور عمل میں کرنا۔
- نیکی کی دعوت دینا اور برائی سے روکنا۔
- شہری و ملکی سطح کے قومی مسائل میں دلچسپی لینا۔
- سُنّی مکاتبِ فکر کے اتحاد کی پرخلوص کوشش کرنا۔
- سُنّی مطالبات کو آئینی و قانونی حیثیت دلوانے کیلئے جدوجہد کرنا۔
- نئی نسل کو اولیاء اللہ کی روحانی اسلامی تعلیمات سے روشناس کروانا۔
- مذکورہ بالا مقاصد کو صرف اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کیلئے سرانجام دینا۔

سپاہ صحابہؓ پاکستان (رجسٹرڈ)

## (اردو ترجمہ)



## بحضور عدالت عالیہ سندھ کراچی
## دستوری عرضداشت نمبر ۱۹۹۰ء/۱۰۵-ڈی

(۱) آنسہ فرزانہ اشرف بنت محمد اشرف حسین مسلمہ بالغہ سکنہ P-۳ بلاک نمبر ۲ پی-ای-سی-ایچ-ایس کراچی نمبر ۲۹۔ (عرضدار)

—— بنام ——

(۱) نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ بذریعہ منیجنگ ڈائریکٹر بحیثیت ایک قانونی جماعت ——— زیر انتظام وفاق پاکستان رجسٹرڈ دفتر نیشنل بنک بلڈنگ آئی-آئی چندریگر روڈ کراچی

(۲) نیشنل بنک آف پاکستان لیمٹڈ معرفت صدر بحیثیت ایک قانونی جماعت کے جو بلاواسطہ وفاق پاکستان کے زیر انتظام ہے اور جو ابدار نمبرا' کے انتظام اور راہ عمل کی بحیثیت منیجنگ ٹرسٹی کے نگران ہے اور جس کا دفتر نیشنل بنک لیمٹڈ بلڈنگ آئی-آئی چندریگر روڈ کراچی میں واقع ہے۔

(۳) اسلامی جمہوریہ پاکستان معرفت سیکرٹری برائے وزارت مال اسلام آباد——جوابدار

## جمہوریہ اسلامیہ پاکستان کے دستور کی زیر دفعہ ۱۹۹ کے تحت عرضداشت

مذکورہ بالا عرضدار بڑے احترام کے ساتھ مندرجہ ذیل معروضات پیش کرتی ہے۔

## حقائق

(۱) یہ کہ عرضدار نے جوبدار نمبرا سے ۱۶۷۳۰ این-آئی-یونٹ ۲۳.۵.۸۹ کو خریدے جن کے تصدیق ناموں کے نمبر ۰۱۰۲۲۲-۰۸۵۸-K-۰۶۳۱۵-H اور ۲۳۳۲۶-M ہیں جو نمبر (۲۲۵۳) ۱۵۷/۳/۳ کے تحت رجسٹرڈ کئے گئے ہیں۔

(۲) یہ کہ عرضدار نے مورخہ ۲۷ جون ۸۹ء کو جوابدار نمبرا' کے سامنے ایک اقرار نامہ (C-Z-۲۰) کی دفعہ (۱) کی ذیلی دفعہ (۳) کے تحت دیے ہوئے پہلے قاعدے کے مطابق زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثناء کے لئے مقرر

کردہ طریقہ پر حلف شدہ تھا پیش کیا' اس کی ایک فوٹو کاپی بحیثیت (الف) منسلک ہے۔

(۳) مذکورہ بالا قانونی قاعدہ مندرجہ ذیل ہے ----

"بشرطیکہ جو شخص تخمینہ لگانے کی تاریخ سے تین ماہ قبل کے عرصہ میں (یا زکوٰۃ کی پہلی کٹوتی میں زکوٰۃ کی منہائی کی تاریخ سے تین ماہ قبل منہا کرنے والے ادارے یا عشر کے معاملہ میں لوکل کمیٹی کے پاس مقررہ فارم پر 'ایک حلفیہ بیان جو اس نے کسی مجسٹریٹ' اوتھ کمشنر' نوٹری پبلک یا کسی دوسرے ایسے شخص کے سامنے جسے قسم لینے کا اختیار ہو دو گواہوں کی موجودگی میں دیا ہو جو اس کی شناخت کریں' اس بارے میں کہ وہ ایک مسلم ہے اور تسلیم شدہ فقہوں میں سے کسی ایک کا جس کا وہ حلف نامے میں اظہار کرے گا' ماننے والا ہے اور یہ کہ اس کا عقیدہ اور وہ فقہ اس کو پابند نہیں کرتا ہے کہ وہ کل زکوٰۃ یا عشر یا اس کا کوئی حصہ اس طریقے پر ادا کرے' جو اس آرڈیننس میں مذکورہ ہے' تو ایسے شخص کے اثاثوں یا پیداوار پر زکوٰۃ یا عشر کی لازمی کٹوتی نہیں کی جائے گی"

-

(۴) یہ کہ جوابدار نمبرا' نے اپنے خط نمبر۸۹(۳) I-S-D Z K T/۳ مورخہ ۳ جولائی ۸۹ء کے ذریعہ عرضدار کو مطلع کیا کہ چونکہ حلف نامہ زکوٰۃ کا تخمینہ لگانے کی تاریخ سے تیس دن پہلے مکمل نہیں کیا گیا تھا اس لئے عرض دار کا سرمایہ ۱۹۸۹ء کے لئے لازمی منہائی زکوٰۃ سے مستثنیٰ نشان زدہ نہیں کیا جا سکتا' جب کہ ۱۹۹۰ء کے لئے یہ لازمی منہائی زکوٰۃ سے مستثنیٰ حساب نشان زدہ کر دیا جائے گا۔ خط کی اصل بحیثیت (B) منسلک ہے۔

(۵) یہ کہ بعدہ جوابدار نمبرا نے اپنی رائے تبدیل کر دی اور عرضدار کو اپنے خط نمبر۳ S-D/Z K T/ -I مورخہ ۵ ستمبر ۸۹ء کے ذریعہ استثناء دینے سے اس بناء پر انکار کیا کہ عرضدار فقہ حنفیہ کا پیروکار ہے۔ مودبانہ گزارش ہے کہ جوابدار نمبرا کا انکار واضح طور پر فقہ حنفیہ کو اسلام کی ایک مسلمہ فقہ ماننے سے انکار ہے اصل خط بحیثیت (C) منسلک ہے۔

(۶) کہ بعدہ جوابدار نمبرا نے عرضدار کو اپنے مراسلہ مورخہ ۲۴ اگست ۸۹ء کی ایک فرد مہیا کی جو مندرجہ ذیل اردو بیان پر مشتمل ہے۔

"فقہ جعفریہ کے تحت یونٹ خریدار مجوزہ ڈکلیریشن (C Z -۵۰) مقررہ مدت یکم رمضان سے ۳ دن قبل تک این۔ آئی۔ ٹی کے دفاتر نیشنل بنک آف پاکستان (ٹرسٹی ڈیپارٹمنٹ) ہیڈ آفس کراچی کے پاس جمع کرا کر زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے مستثنیٰ ہو سکتے ہیں' اصل مراسلہ بحیثیت (D) منسلک ہے۔

(۷) یہ کہ جوابدار نمبرا کا عرضدار کے سرمایہ این۔ آئی۔ ٹی کو غیر منہائی زکوٰۃ کا حساب نشان زدہ کرنے سے انکار جس کا مطلب عرضدار کو اس حق سے جو اس کو قانون نے عطا کیا ہے غیر قانونی اور بددیانتی پر مبنی بنیاد پر

انکار کے مترادف ہے کہ فقہ حنفیہ کے ماننے والے مسلم اس کے حقدار نہیں ہیں کہ استثناء سے فائدہ اٹھائیں غالبا اس لئے کہ جوابدار نمبرا' کے نزدیک فقہ حنفیہ اسلام کی مسلم فقہ نہیں ہے' اس بات سے غیر مطمئن اور ستم زدہ ہو کر عرضدار بڑی لجاجت کے ساتھ مندرجہ ذیل دلائل کے ساتھ یہ عرضداشت پیش کرتی ہے!



## دلائل

(ا) فقہ حنفیہ اسلام کی صرف چار مسلمہ فقہوں۔ (فقہ 'حنفیہ 'شافعیہ 'مالکیہ اور حنبلیہ میں) سے ایک ہے جوابدار نمبرا' کا فقہ حنفیہ کو اسلام کی مسلمہ فقہ ماننے سے انکار غیر قانونی ہے' جو بدیانتی پر مبنی اور مسلمانان پاکستان کے خلاف ایک سازش کا حصہ ہے۔

(۲) عرضدار کو قانون نے جو استثناء عطا کیا 'جوابدار نمبرا کو اس کو دینے سے انکار غیر قانونی 'بدیانتی پر مبنی شرانگیز اور مذکورہ زکوہ و عشر آرڈی نَنس کے صریح خلاف ہے۔

(۳) جوابدار نمبرا' نے جو بیان اپنے مراسلہ مورخہ ۲۴ اگست ۸۹ء کے ذریعہ جاری کیا ہے وہ بھی غیر قانونی غیر مجاز اور پر فریب ہے کیونکہ عرض دار کی بہترین معلومات اور یقین کی حد تک قانون میں فقہ جعفریہ کے بارے میں کوئی گنجائش نہیں ہے اور اس بیان کی وسیع تشہیر کا واحد مقصد 'فقہ حنفی کو تسلیم کرنے سے انکار اور پاکستان کے شہریوں (این - آئی - ٹی - یونٹوں کے خریداروں) کو یہ ترغیب دینا مقصود ہے کہ انہیں قانون زکوہ کی لازمی کٹوتی سے جو استثناء کا حق عطا کیا ہے اسے وہ فقہ جعفریہ کا پیروکار ہونے کا جھوٹا حلف نامہ داخل کر کے ہی حاصل ہو سکتا ہے۔

## التجا

اس لئے عاجزانہ التجا ہے کہ معزز عدالت اس عرضداشت کو قبول فرمائے اور فریقین کو سماعت کرنے کے بعد اعلان کرے کہ

(ا) فقہ حنفیہ اسلام کی صرف چار مسلمہ فقہوں میں سے' ایک ہے اور اس کے ماننے والے اس استثناء سے جو زکوہ و عشر کی دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ نمبر ۳ کے پہلے قاعدے کے تحت عطاء کی گئی ہے 'محروم نہیں ہیں۔

(۲) اعلان کرے کہ زکوہ و عشر آرڈی نَنس بجریہ ۱۹۸۰ء کے تحت نام نہاد فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو خصوصی طور پر کوئی استثناء عطا نہیں کیا گیا اور جوابدار نمبرا کا بیان جو اس کے مذکورہ مراسلے میں ہے غیر مجاز اور

دھوکہ دہی پر مبنی ہے۔

(۳) تحکمانہ حکم کے ذریعہ جوابداران کو اجتماعی وانفرادی طور پر ہدایت کی جائے کہ وہ عرض دار کے اقرار نامہ کو تسلیم کریں اور اس کے این۔ آئی۔ ٹی یونٹ سرمایہ کو لازمی منہائی زکوٰۃ سے مستثنیٰ حساب نشان زد کریں۔

(۴) کوئی دوسری اعانت یا اعانتیں جو عدالت عالیہ مقدمہ کے حالات کے تحت درست یا مناسب سمجھے عطا فرمائی جائے۔

دستخط

عرض دار

(بسلسلہ دستاویزات)

(الف) اقرارنامہ کی فوٹو کاپی۔

(ب) جواب دار نمبر۱ کا اصل خط مورخہ ۳ جولائی ۱۹۸۹ء

(ج) جوابدار نمبر۱ کا اصل خط مورخہ ۵ ستمبر ۱۹۸۹ء

(د) اصل مراسلہ مورخہ ۲۳ اگست ۱۹۸۹ء جوابدار نمبر۲ نے جاری کیا

سروسز کے لئے فریقین کے پتے:۔ وہی ہیں جو اوپر عنوان میں درج ہیں

عرضدار کے وکیل کا پتہ:۔ محمد اثر حسین ایڈوکیٹ P/۳ بلاک نمبر۲

پی۔ای۔سی۔ایچ ایس کراچی

(اردو ترجمہ)



## بحضور عدالت عالیہ سندھ کراچی

## دستوری عرضداشت نمبرڈی ۱۰۸ برائے سال ۹۰ء

مس فرزانہ اثر (عرض دار)

بنام

نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ وغیرہ (جوابداراں)

## عرض گزار کے وکیل کی گزارشات

عرض گزار کا وکیل بڑے ادب کے ساتھ فقہ حنفیہ سے اور فقہ جعفریہ کی مستند کتاب اصول کافی میں سے عرض گزار کے موقف کی تائید میں عرض کرتا ہے کہ

(الف) زکوٰۃ و عشر آرڈی ننس مجریہ ۱۹۸۰ء کی رو سے حکومت پاکستان کو کوئی اختیار نہیں ہے کہ وہ فیصلہ کرے یا اعلان کرے کہ اسلام کی تسلیم شدہ فقہ کون کون سی ہیں یہ کام صرف علماء امت کا ہے یا پھر پاکستان کی وفاقی شرعی عدالت کو یہ اختیار حاصل ہے" اس لئے حکومت پاکستان کا یہ اعلامیہ کہ فقہ جعفریہ اسلام کی ایک مستند فقہ ہے اور یہ کہ زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنی کے لئے فقہ جعفریہ کے ماننے والوں بشمول شیعہ اسماعیلی' شیعہ بوہری اور شیعہ اثنا عشری' بلا قانونی اختیار کے ہے۔ کیونکہ نام نہاد فقہ جعفریہ اسلام کی کوئی تسلیم شدہ فقہ نہیں ہے۔ اسلام کی تسلیم شدہ فقہ صرف چار ہیں' یعنی فقہ حنفی' مالکی' شافعی اور حنبلی۔

(ب) "فقہ" اسلامی اصول قانون کی ایک فنی اصطلاح ہے جس کا ایک خاص مفہوم ہے' فقہ ان باقاعدہ مرتب کردہ قانون اسلام کی ذیلی قانون سازی ہے' جو قرآن پاک کی مقرر کردہ حدود اللہ کے اندر اور اللہ تعالی کے قرآن پاک کی شکل میں نازل کردہ کلام الٰہی کی ان تشریحات کے عین مطابق ہو' جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم نے اپنے قول یا فعل سے امت کو مرحمت فرمائی ہیں' کوئی قانون سازی جو کسی بڑے سے بڑے شخص نے کی ہو اگر قرآن اور سنت کے خلاف ہے یا اس سے مطابقت کلیہ نہیں رکھتی تو وہ غیر اسلامی ہوگی۔ اس طرح اگر کوئی شخص کسی "فقہ ہنومان" کا پیروکار ہونے کا دعوی کرتا ہے جس کی بنیاد "گیتا" یا "رامائن" پر ہو وہ اسلامی فقہ نہ ہوگی' یا اسی طرح اگر کوئی شخص فقہ موسوی یا فقہ عیسوی کا پیروکار ہونے کا دعوی کرتا ہے جس کی بنیاد ان احکامات پر ہو جو توریت یا انجیل میں مقرر کئے گئے تھے وہ بھی اسلامی فقہ نہ ہوگی حالانکہ تورات و انجیل کے احکامات بھی فرمان الہی ہیں' لیکن منسوخ شدہ۔

(ج) سب سے پہلے اصطلاح فقہ جعفریہ ہی گمراہ کن ہے اس سے یہ تصور پیدا ہوتا ہے کہ گویا حضرت جعفر نے اسلامی قوانین کی کوئی ذیلی قانون سازی کی تھی۔ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ آپ نے اسلام کی ذیلی قانون سازی کا ایک چھوٹا سا کتابچہ بھی مرتب نہیں کیا' تمام کی تمام فقہ جعفریہ کا محوروہ تحقیقی کام ہے' جو ایک شخص مسمیٰ شیخ محمد بن یعقوب الکلینی نے جو خود ۳۵۰ھ (تین سو پچاس) میں پیدا ہوا تھا' کیا تھا' جب کہ حضرت جعفر کا انتقال ۱۴۸ ہجری' میں ہوگیا تھا۔ فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کے نزدیک یہ کتاب (اصول کافی) احادیث کی اولین اور بنیادی کتاب ہے کراچی سے شمیم بکڈپو کی چھاپی ہوئی اصول کافی کی جلد اول سے چند صفحات مقدمہ (صفحہ ۱۰) اور پیش لفظ (صفحہ ۴۰)' جو اس کتاب کی اس طباعت سے جو رسالہ نور میں اور پھر کتابی شکل میں اس سے بہت پہلے چھپ چکی ہے اور جس میں مرتب کرنے والے کا نام ابو جعفر بن یعقوب کلینی الرازی بتایا گیا ہے مسلک ہیں فقہ جعفریہ کی حقیقی بنیاد یہ کتاب ہے۔

(د) ان صفحات کے مندرجات کے مطابق یہ حدیث چاردہ معصومین کے اپنے اقوال ہیں اور یہ کہ صرف قرآن امت کے لئے ناکافی ہے' جب تک کہ ہر زمانہ میں ایک زندہ اور معصوم (گناہ کرنے کی طاقت سے محروم) ہستی موجود نہ ہو' جب کہ اسلام کے مسلمہ اور طے شدہ اصولوں کے مطابق صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی آخری شارح قرآن پاک تھے' کیونکہ آپ نے جو کچھ فرمایا وہ خود اللہ تعالی کی راہنمائی میں تھا اور آپ نے اسلام کے بارے میں اپنی خواہش نفس ذاتی سوچ و تصور یا اندازے کے مطابق کچھ نہیں کہا۔

اصول کافی میں ایسی ہر نام نہاد حدیث کو اصول کا عنوان دیا گیا ہے حالانکہ اس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال کے ساتھ دوسروں کے اقوال حتی کہ لقمان کے نام سے (صفحہ ۳۷) اور "راوی" کے نام سے بھی شامل ہیں یہ پتہ نہیں چلتا کہ لقمان نام کا بھی کوئی چودہ معصومین میں سے تھا یا نہیں۔

شیعہ اثنا عشری یہ خصوصیت جو صرف نبی یا رسول کی ہوتی ہے صرف چودہ اماموں تک محدود کرتے ہیں' جب کہ اسماعیلی امامت کا عقیدہ ہر زمانے کے حاضر امام تک حتی کہ آج کے حاضر امام تک دراز کرتے ہیں' اس

طرح خود فقہ جعفریہ کا فلسفہ تضاد کا شکار ہے کیونکہ اصول کافی کی مندرجات کے مطابق امام نبی کے برابر ہے علم میں اور بوجہ نزول کلام الٰہی (بلاواسطہ فرشتوں کے یا بواسطہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور سلسلے وار بتدریج سینئر اماموں کے ذریعہ) اور اس طرح ہر امام کے اقوال اللہ تعالیٰ کی ہدایت ہیں اور اس طرح یہ اسلام کی بنیادی قوانین بن جاتی ہے اور اسلامی اصول قانون سازی Islamic Jurisprudence کے مطابق اس کو کسی طرح بھی فقہ کا نام نہیں دیا جا سکتا۔ اس حقیقت کی فقہ جعفریہ کے اس بنیادی اصول سے مزید تصدیق ہوتی ہے کہ مردہ امام کی اتباع جائز نہیں اور ہر بعد میں آنے والا امام پہلے امام کا ناسخ ہے یعنی وہ امام سابق کے مقرر کردہ اصول و قوانین کو منسوخ معطل اور اس میں ترمیم کرنے کا مجاز ہے۔ فقہ جعفریہ کے مطابق اس نظام کے لئے صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث اکیلی کافی بنیاد نہیں ہیں۔ اصول کافی کے ان صفحات کی فوٹو سٹیٹ منسلک ہیں جس میں مندرجہ بالا قوانین درج ہیں۔

بالکل اسی طرح فقہ جعفریہ کے مطابق اسلامی فن قانون Islamic Jurisprudance کی فنی اصطلاح سنت بھی صرف رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے افعال تک محدود نہیں ہے بلکہ اثنا عشریوں نے اس کا دائرہ چاردہ معصومین تک بڑھا دیا ہے، جب کہ اسماعیلی فرقے میں حاضر امام تک وسیع ہے۔ اس طرح یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ فقہ جعفریہ کے قوانین کی بنیاد نہ تو قرآن پاک پر ہے نہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت پر۔

(۵) نہ صرف یہ بلکہ فقہ جعفریہ کی بنیاد قرآن پاک پر بھی نہیں ہے، کس طرح؟

اصول کافی کہتی ہے کہ تمام کی تمام وحی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیان کی تھی۔ صفحات ۳۳، ۴۱، ۲۰۹، ۲۸۳، ۲۸۴ وغیرہ اور اس طرح اصلی اور مکمل قرآن پاک فقہ جعفریہ کے مطابق صرف حضرت علیؓ کے پاس تھا اور کسی کے پاس نہیں تھا۔ جس کو وہ صرف ایک مرتبہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی موجودگی میں عوام کے سامنے لائے، لیکن فقہ جعفریہ کے عقیدے کے مطابق اس میں انصار و مہاجرین کی بداعمالیوں کے تذکرے موجود تھے، اس لئے اصحاب کبار نے بشمول حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اس کو ماننے سے انکار کر دیا تھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ، اپنے اس مصحف کو یہ کہتے ہوئے واپس لے گئے کہ وہ لوگ اب اس مصحف کی کبھی زیارت نہ کر سکیں گے اور اس کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کو چھپا کر رکھا اور بڑی رازداری کے ساتھ یہ ایک امام سے دوسرے امام کے ذریعہ چلتا ہوا آخری امام تک پہنچا جو اس کو یہ کہتے ہوئے غار میں لے کر چھپ گئے کہ اب یہ عوام کے سامنے صرف اس وقت آئے گا جب وہ غیبت کبریٰ سے واپس ظاہر ہوں گے، اس طرح فقہ جعفریہ کی خود کے بیان کے مطابق مصحف علیؓ پر بھی بنیاد نہیں ہے۔ فقہ

جعفریہ کے مطابق رائج الوقت تیس پاروں کا قرآن پاک (جو کہ پوری امت مسلمہ کے عقیدے کے مطابق ایک حرف کی بھی کمی بیشی یا تغیرو تبدیلی سے محفوظ و مکمل قرآن پاک ہے جیسا کہ اللہ تبارک تعالیٰ نے نازل فرمایا تھا) اصلی قرآن نہیں ہے' فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کے نزدیک اصلی قرآن دو ہیں ایک مصحف علی جو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم املا کرایا کرتے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تحریر کیا۔ (صفحہ ۲۶ سے ۲۹ تک) اور دوسرا وحی الٰہی کا وہ مجموعہ جو فقہ جعفریہ کے مطابق حضرت جبرئیل علیہ السلام حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہ کے پاس لے کر آتے تھے اور اس کو حضرت علی رضی اللہ عنہ ضبط تحریر میں لاتے تھے "صفحات ۲۸۳'۲۹۳'۲۹۴'۲۹۷' وغیرہ۔ اس نظریہ کے لازمی نتیجہ کے طور پر اصول کافی میں اماموں نے یہ قانون وضع کیا' جو اس عقیدے کے ماننے والوں کے مطابق اللہ تعالیٰ کی بلا واسطہ وحی کی بناء پر ہے "کہ موجودہ قرآن نامکمل' تحریف شدہ' کمی بیشی کیا ہوا ہے صفحہ ۵۰۱' تا ۵۰۷ وغیرہ۔ اس طرح مزید کسی ثبوت کی ضرورت باقی نہیں رہتی کہ فقہ جعفریہ کے قوانین کی بنیاد اس قرآن پاک پر نہیں ہے' جس کو اسلامی دنیا مکمل کلام الٰہی' ہر قسم کی تحریف و کمی بیشی سے مبرا یقین کرتی ہے' اس طرح پوری امت مسلمہ کے عقیدے' فیصلوں اور یقین کے مطابق نام نہاد فقہ جعفریہ کی بنیاد نہ قرآن پر ہے نہ سنت پر ہے۔ پھر یہ کسی بھی مذہب کی فقہ ہو سکتی ہے مگر اسلام کی نہیں۔

(د) فقہ جعفریہ کی اس بنیادی اور اہم کتاب کے مطابق اسلام کے اصول یہ ہیں!

### ا۔ مذہب کا چھپانا

"کتمان" یا یوں کہئے کہ اس فقہ کا یہ بنیادی تقاضا ہے کہ اس کے اصول قوانین اور کتابیں وغیرہ عوام پر اور خاص طور سے غیر شیعہ پر ظاہر نہ کی جائیں (صفحہ ۲۲۹ تا ۲۲۸ جلد دوئم) اب اس چھپانے میں یہ دقت تھی کہ غیر شیعہ کے سامنے کچھ بات تو بنانا پڑتی کیونکہ ایسے کھل کر تو یہ کہنا ممکن نہ تھا کہ ان سے اسلام چھپایا جا رہا تھا کیونکہ یہ صرف شیعوں کے لئے مخصوص ہے اس دشواری سے نمٹنے کے لئے اماموں نے بحوالہ فقہ جعفریہ' اپنے معتقدین کو نہ صرف اجازت دی کہ تقیہ کر کے جھوٹ بول سکتے ہیں بلکہ اصول کافی میں یہ کہا گیا ہے کہ خود امام تقیہ کر کے عوام سے جھوٹ بولتے رہے ہیں (نعوذ باللہ) اور یہ کہ اللہ تعالیٰ کو تقیہ تمام باتوں سے زیادہ پسند ہے (صفحہ ۲۳۰ اور ۲۲۸ جلد دوئم)

کتمان اور تقیہ کے دو بنیادی اصولوں کے باعث تمام اسلامی دنیا (سوائے فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کے) اس فقہ کی کتابوں' اصول اور عقائد سے ناواقف رہی اور اب بھی ایک عام آدمی کے لئے اس فقہ کی کتب کا حصول اور اس کے بنیادی عقائد کی معلومات حاصل کرنا ناممکن ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس فقہ کے ماننے والے اسلام کا ایک فرقہ تصور کئے جاتے ہیں' جب کہ اسلام کے بنیادی اصولوں کے برعکس اس فقہ کے اصول

یہ ہیں۔

## ۲۔ تبرا

تمام اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر الزام تراشیاں اور ان کو گالیاں دینا' یہاں تک کہ اصول کافی کی نام نہاد احادیث جن کے آسمانی ہونے کا دعوی کیا جاتا ہے' اس میں یہ جملے ہیں

(۱) "اللہ لعنت کرے ابو حنیفہ پر" (نعوذ باللہ)

(۲) (اصل کتاب سے مراد ہیں امیر المومنین اور ائمہ اور باقی متشابہات ہیں فرمایا ان سے مراد ہیں فلاں۔ فلاں۔ فلاں)' (نوٹ) "پرانی کتابوں میں فلاں فلاں اور فلاں کی جگہ حضرت ابو بکر صدیق' حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان" (رضی اللہ عنہ) کے نام چھپے ہوئے ہیں"

(۳) جو لوگ ایمان لائے اور پھر کافر ہو گئے پھر ایمان لائے پھر کفر میں ترقی کی تو ان کی توبہ ہرگز قبول نہ ہوگی' حضرت جعفر صادق نے فرمایا یہ آیت فلاں فلاں کے بارے میں نازل ہوئے ہے نوٹ حسل اوپر ہے (صفحہ ۵۷۳ اور اسی طرح کی نام نہاد احادیث صفحہ ۵۷۵۔ ۵۷۳۔ ۵۷۹' وغیرہ پر)

(۴) تمام غیر شیعہ کافر اور مشرک ہیں فقہ جعفریہ کے ماننے والے نہ صرف یہ کہ مسلم بلکہ مومن ہیں جب کہ بقیہ تمام اسلامی دنیا کفار اور مشرکین کا مجموعہ ہے حتی کہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بھی فقہ جعفریہ کا عقیدہ یہ ہے کہ تمام صحابہ سوائے چند ایک کے مرتد ہو گئے تھے۔ فقہ جعفریہ کے مطابق زکوہ صرف ایک مومن کو دی جاتی ہے اور صرف فقہ جعفریہ کے ماننے والے مومن ہیں اس لئے اگر کسی غیر شیعہ کو زکوہ دی جائے تو ادا نہ ہوگی' حدیث کے بارے میں فقہ جعفرو کا یہ اصول ہے کہ صرف وہی حدیث معتبر ہے جس کے تمام راوی نہ صرف شیعہ بلکہ اثنا عشری ہوں (یہ اصول ایسے وقت میں وضع کیا گیا جب کہ اثنا عشری فرقہ وجود میں بھی نہ آیا تھا) (نئی چھپی ہوئی کتاب کا صفحہ ۱۷)

(۵) یہ عقیدہ کہ اللہ تعالی سے بھی بھول ہوتی ہے اور وہ بھی غلطی کرتا ہے "بدا" (العیاذ باللہ)

(۶) غیر شیعہ سے اپنا مذہب چھپانے کے لئے جھوٹی باتیں بنانا

## (۵) دہشت گردی

دوسرے فرقے کے لوگوں کو دھوکہ سے قتل کرنا' امام حسن بن صباح کو اسی فرض مذہبی کا بانی تسلیم کیا جاتا ہے۔

۶:۔ مندرجہ بالا حقائق کے بعد یہ بتانے کی ضرورت باقی نہیں رہتی کہ فقہ جعفریہ ایسی قوانین و اصول کا مجموعہ ہے' جس کے اسلامی ہونے کا دعوی تو کیا جاتا ہے' لیکن قرآن و سنت کی اس تعریف کے مطابق نہیں ہیں

جو کہ پوری اسلامی دنیا نے متعین کی ہے اور اس لئے وہ اسلام کی تسلیم شدہ فقہ نہیں کہی جا سکتی اور حکومت کے افسران نے نہ صرف یہ کیا کہ غیر قانونی کام کیا ہے بلکہ بددیانتی سے اور شرارتاً ایسا کیا ہے اور یہی وجہ ہے کہ انہوں نے کوئی عوامی اطلاع نامہ Public Notificiton جاری نہیں کیا بلکہ یہاں بھی کتمان اور تقیہ کے اصول کے مطابق رازدارانہ ہدایات اور خفیہ مراسلہ جاری کیا جو ہمیشہ عوام کی پہنچ اور معلومات سے دور رکھا گیا' عرض دار کا زیر دستخطی وکیل اپنی تمام تر کدوکاوش کے باوجود اسے حاصل نہ کر سکا اور یہ صرف اس وقت منظر عام پر آیا جب اس مقدمہ میں اسے عدالت عالیہ کے سامنے پیش کرنا پڑا۔ حکومت کی اس ہدایات سے کہ فقہ جعفریہ کے ماننے والے جو حلف نامہ داخل کرتے ہیں استثنیٰ سے مستفید ہونے دیا جائے اور دوسرے فقہوں کے ماننے والوں کے حلف نامے زکوٰۃ انتظامیہ کو بھیج دیے جائیں (ظاہر اس لئے کہ اس کو سرد خانے میں ڈال دیا جائے) بھی ظاہر ہوتا ہے کہ پاکستان کے مسلمانوں کے خلاف ایک منظم سازش کی گئی ہے۔ کیونکہ حکومتی اداروں اور بنکوں کے افسران بڑی فراخدلی سے فقہ جعفریہ سے غیر وابستہ لوگوں کو یہ مشورہ دیتے تھے کہ وہ یہ اعلان کر کے کہ وہ فقہ جعفریہ کے ماننے والے ہیں جھوٹے حلف نامے داخل کریں اور زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے بچ جائے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ پوری معلومات رکھنے والے ذرائع کے مطابق ۱۹۸۸ میں زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثناء کے لئے جتنے حلف نامے داخل کیے گئے تھے اس میں صرف دس فیصد فقہ جعفریہ کے حقیقی ماننے والوں کے ہیں' حکومت کے کسی بھی افسر نے بشمول جوابداران (Respondants) کوئی ایک حلف نامہ بھی زکوٰۃ و عشر آرڈی نینس مجریہ ۱۹۸۰ء کی دفعہ (۱) کی ذیلی دفعہ ۳ الف A - ۳ کے مندرجات کے مطابق فیڈرل شریعت کورٹ میں چیلنج نہیں کیا۔ عرض گزار کے زیر دستخطی وکیل کو خود بھی این۔ آئی۔ ٹی اور حبیب بنک جہاں اس کا اکاؤنٹ ہے کے افسران نے مشورہ دیا تھا کہ وہ جھوٹا حلف نامہ داخل کر دے اور یقین دلایا تھا کہ حکومت کی پالیسی کے مطابق کوئی حلف نامہ جو فقہ جعفریہ ماننے کی بنیاد پر داخل کیا جائے گا' چیلنج نہیں کیا جائے گا' لیکن جب اس نے اپنا دین بدلنے سے انکار کر دیا اور حبیب بنک' کے۔ ایم۔ سی برانچ میں فقہ حنفیہ کا پیروکار ہونے کی بنیاد پر حلف نامہ داخل کر کے زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ کا مطالبہ کیا تو وہ قبول نہیں کیا گیا۔

جوابدار (Respondandts) کا عرض دار (Petitioner) کے حلف نامہ کو قبول کرنے سے انکار اور اسی طرح فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو من حیثیت الفرقہ زکاۃ کی لازمی کٹوتی سے مستثنیٰ کرنا غیر قانونی اور بلا قانونی جواز کے ہے' جیسا کہ اس عدالت عالیہ کے روبرو تفصیل سے بیان کیا جا چکا ہے' قانونی شق کی عبارت بہت واضح اور غیر مبہم ہے' مقننہ کی خواہش خوب واضح ہے کہ اسلام کی تمام مسلمہ فقہوں کے ماننے والوں کو استثنیٰ کا فائدہ دیا جائے۔ فقہ حنفیہ کے ماننے والوں کو اس استثناء کا فائدہ دینے سے انکار ایک اور سازش ہے

تاکہ مسلمانوں کے ذہن میں یہ تصور پیدا کیا جائے کہ فقہ حنفیہ اسلام کی مسلمہ فقہ نہیں ہے اور اسلام کی مسلمہ فقہ صرف فقہ جعفریہ ہے" اگر مقننہ کی خواہش ہوتی کہ زکوۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ صرف فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو دیا جائے تو وہ صرف ایک بہت سادہ سے استثناء کا اضافہ کرتا کہ "فقہ جعفریہ کے ماننے والے زکوۃ کی لازمی کٹوتی سے مستثنیٰ ہونگے" جیسا کہ غیر مسلموں کے بارے میں کہا گیا ہے۔

## فقہ حنفیہ اور عرضدار

(Petitioner) کا اس کے عقیدے کے مطابق زکوۃ کی لازمی کٹوتی کا پابند ہونا' بہت ادب کے ساتھ گزارش ہے کہ قانون کے مندرجات کے تحت زکوۃ کاٹنے والے کسی ادارے کو یہ اختیار نہیں کہ وہ کسی حلف نامے کے بارے میں سوال اٹھائے یا استثنیٰ کے لئے مطالبہ کرنے والے درخواست گزار کو مستثنیٰ کرنے سے انکار کرے' جو بھی قانونی اختیار اس بارے میں دیا گیا ہے وہ عمومی انداز کا ہے کہ کوئی بھی شخص کسی مخصی حلف نامے (بیان حلفی) کو فیڈرل شریعت کورٹ کے سامنے آرڈر کی دفعہ (۱) کی ذیلی دفعہ ۳-الف (3-A) کے تحت چیلنج کر سکتا ہے' لیکن اس عدالت عالیہ کی ہدایت اور خواہش کے تحت اس مسئلہ پر کہ فقہ حنفیہ اور عرضدار کے عقیدے کے مطابق حکومت کے نافذ کردہ نظام زکوۃ میں عرض دار اس بات کا پابند نہیں ہے کہ اس نظام میں زکوۃ ادا کرے گزارشات پیش خدمت ہیں۔

(۱) فقہ حنفیہ کے مطابق زکوۃ کی دو بڑی قسمیں ہیں ایک وہ جو اموال ظاہرہ پر اور دوسری اموال باطنہ پر جیسے سونا چاندی اور دولت کی دوسری دوسری قسمیں جو آسانی کے ساتھ دوسروں سے چھپائی جاسکیں۔ جبرا زکوۃ صرف امام عادل وصول کر سکتا ہے اور وہ بھی اموال ظاہرہ پر' امام عادل کو بھی اسلام نے اس کا مجاز نہیں بنایا کہ اموال باطنہ کی زکوۃ زبردستی وصول کرے۔

(۲) پاکستان کی حکومت صالح حکومت نہیں کہی جاسکتی' ایک اسلامی مملکت اور اسلامی حکومت میں کوئی بھی غیر منتظم مقرر نہیں کیا جاسکتا' کسی بھی اہم عہدے پر عموما اور زکوۃ کے نظم میں خصوصا اسلامی ریاست کا یہ بنیادی تصور ہے کہ تمام غیر مسلموں کے سامنے اسلام پیش کیا جائے گا کہ وہ اسے قبول کریں او جو اسلام قبول کرلیں گے وہ مسلم بھائی بن جائیں گے اور جو قبول اسلام سے انکار کرے گے ان سے مطالبہ کیا جائے گا کہ اسلامی ریاست سے نکل کر کسی دوسری جگہ جابسیں جو یہ چاہیں گے کہ غیر مسلم رہتے ہوئے اسلامی ریاست میں قیام کریں ان سے یہ عہد لیا جائے گا کہ وہ ریاست کے تمام قوانین کی پابندی کریں گے (پبلک لاء کی)۔ اسلام کے خلاف پروپیگنڈہ نہیں کریں گے' کسی مسلم کو مرتد بنانے کی کوشش نہیں کریں گے' کسی شخص کو قبول اسلام سے نہیں روکیں گے اور اس پر تیار رہونگے کہ ریاست جو ان کے تحفظ نگہداشت اور آزادی کا ذمہ سنبھالے گی اس

کے عوض جزیہ ادا کریں گے تب انہیں اسلامی ریاست میں بحیثیت ذمی کے رہنے کی اجازت دی جائے گی نہ کہ بحیثیت اسلامی ریاست کے ایک مکمل شہری کے اور اس طرح ذمی کو کسی اسلامی ریاست کے نظم ونسق میں حصہ لینے کا کوئی حق نہیں ہوگا۔ لیکن پاکستان میں حکومت اور اس کے ذیلی اداروں میں غیر مسلم اعلیٰ انتظامی عہدوں پر متمکن ہیں' اس طرح سے یہ حکومت اس بات کی مجاز نہیں کہ مسلمانوں سے اموال ظاہرہ کی زکوۃ بھی وصول کرے۔

## (۳) پاکستان نہ تو مسلم ریاست ہے نہ مملکت:۔

مسلم ریاست وہ ہوتی ہے جہاں قانون کا اعلیٰ ترین سرچشمہ قرآن وسنت ہو اس بناء پر کہ وہ اللہ تعالیٰ کا حکم نامہ ہے نہ کہ عوام الناس کی عطا کردہ اجازت کے تحت' پاکستان میں قرآن وسنت قانون کا اعلیٰ ترین سرچشمہ نہیں ہے بلکہ انسان کا بنایا ہوا دستور اعلیٰ قانون ہے (Suparem Source of law) قانونی عدالتیں دستوری شقوں کی صرف تشریح کرسکتی ہیں' لیکن ملک کی اعلیٰ ترین عدالت تک بھی دستور کے مندرجات کو چاہئے وہ سراسر کھلم کھلا قرآن اور سنت کے خلاف ہو تو ختم کرسکتی ہے نہ غیر قانونی قرار دے سکتی ہے' کیونکہ جج کا خود اپنا وجود دستور کے تحت ہے اور اس کو اختیارات اس کے تحت حاصل ہوتے ہیں' جب کہ دوسری طرف شریعت اسلامی کا کوئی بھی قانون اگر دستور سے مطابقت نہیں رکھتا یا دستور اس کی اجازت نہیں دیتا تو کوئی جج چاہئے کتنا ہی اعلیٰ ترین ہو اس کو نافذ نہیں کرسکتا' ہماری عدالتیں اسلامی قوانین پر عمل درآمد کی اسی حد تک مجاز ہیں' جتنا پاکستان کے عوام نے' بشمول غیر مسلمین' اپنے منتخب نمائندوں کے ذریعہ یا خود ساختہ نمائندوں نے اجازت دی ہو' لیکن اس سے آگے نہیں' اس سے صاف ظاہر ہے کہ پاکستان میں قرآن وسنت انسان کے بنائے ہوئے دستور کے ماتحت ہے' ایسے ملک کی حکومت قرآن وسنت کے مطابق وصولی زکوۃ کا کوئی اختیار نہیں رکھتی اور اگر بزور قوت زکوۃ وصول کرتی ہے تو یہ ایک قسم کا ٹیکس ہوگا اور صاحب نصاب کی زکوۃ ادا نہیں ہوگی' اس بارے میں بڑے ادب کے ساتھ گزارش ہے کہ ہمارے دستور کی دفعہ ۲۲۷' مندرجات کہ: "تمام موجودہ قوانین کو اسلام کے احکامات جیسا کہ قرآن وسنت میں وضع کئے گئے ہیں کے مطابق بنایا جائے گا"۔ آرٹیکل نمبر ۲ کے مندرجات "کہ اسلام پاکستان کی مملکت کا دین ہوگا"۔ اس تشریح کے اضافہ کے بعد کہ "قرآن اور سنت کا وہ مطلب ہوگا جو ہر ایک فرقہ مراد لے" غیر اسلامی ہو چکے ہیں اور اپنی تمام افادیت کھو چکے ہیں۔

یہ تشریح بھی اسی طرح شرانگیز ہے جس طرح زکوۃ وعشر آرڈی ننس کا زیر بحث استثنائی اندراج' اسلام میں فرقہ Sect اور فرقہ اور فرقہ در فرقہ (Sub Sect) کے وجود کا تسلیم کرلینا اور فرقوں بندیوں کی حوصلہ افزائی کرنا ہی قرآن وسنت سے کھلی بغاوت ہے اور جیسا کہ پہلے تفصیل سے

بیان کیا گیا' اس سے فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو بڑے اختیارات حاصل ہو جاتے ہیں کہ وہ قرآن پاک کے اس نسخہ کو رد کریں اور انکار کریں' جو قرآن مکمل صحیح اور غیر تحریف شدہ کلام الہی کی حیثیت سے تسلیم کیا جاتا ہے اور اس پر ایمان رکھا جاتا ہے اور جسے وہ اپنی نجی گفتگو میں "عثمانی قرآن کے نام سے یاد کرتے ہیں"۔ اس طرح ان کے اس عقیدے کے مطابق کہ صرف خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال سنت نہیں بلکہ چودہ اماموں کا اور کچھ کے نزدیک حاضر امام تک قول و فعل "سنت ہے" اس طرح خود دستور میں دو متضاد مذہبوں کو اور عقائد کو پاکستان میں رائج کرنے کی کوشش کی گئی ہے اس طرح اسلام کے متعلق مندرجات مسلم عوام کو فریب دینے کے لئے ایک دھوکے کی ٹٹی بنائی گئی ہے۔

(۳) اس کے علاوہ دوسری وجوہات بھی ہیں مثلاً (الف) این۔ آئی۔ ٹی ایک امانت دار ہے اور اس کا زکوۃ وضع کرنا اور زکوۃ کے ادارے کو دینا امانت میں خیانت ہے نہ کہ وضع زکوۃ

(ب) بنک وغیرہ کے پاس جمع شدہ رقم اموال باطنہ ہیں اور ان جمع کردہ رقوم پر زبردستی زکوۃ نہیں وصول کی جا سکتی

(ج) زکوۃ میں وصول شدہ رقم ان مدات و مصارف میں خرچ کی جاتی ہے' جس کی اسلام نے اجازت نہیں دی اور اسماعیلیوں تک کو اس فنڈ سے دیا جاتا ہے جب کہ وہ زکوۃ نہیں دیتے اور اسی طرح فقہ جعفریہ کے ماننے والے جو ایک طرف زکوۃ سے استثنیٰ حاصل کرتے ہیں تاکہ ان کی زکوۃ کسی غیر شیعہ کو نہ چلی جائے اور دوسری طرف نہ صرف یہ کہ زکوۃ کے نظام میں شریک ہیں بلکہ زکوۃ وصول کرتے اور دوسرے فوائد حاصل کرتے ہیں۔

(د) عمال زکوۃ کو زکوۃ فنڈ میں سے فقراء کی طرف صرف ادائیگی کرنے کی اجازت ہے' جس کا مطلب یہ ہے کہ انہیں صرف گزارہ بھر کی رقم دی جانی چاہئے' لیکن موجودہ نظام میں ان کو بڑی بڑی تنخواہیں' الاؤنس' ایڈوانس اور دیگر اضافی فوائد بالکل اسی طرح ملتے ہیں جس طرح دوسرے سرکاری افسران کو' زکوۃ فنڈ جو مساکین کا حق ہے اس کا یہ انتہائی غلط و ناجائز استعمال ہے۔

(د) زکوۃ فنڈ بڑی بے دردی سے دفاتر کی سجاوٹ بناوٹ اور سامان تعیش کی فراہمی میں استعمال کیا جاتا ہے اور حکومت کے ہاتھوں اس کے غلط استعمال اور اس میں خرد برد کے واقعات روزمرہ منظر عام پر آتے رہتے ہیں ۔مندرجہ بالا اور دیگر نکات پر فقہ حنفیہ کی کتب سے ماخوذ تفصیلی حوالاجات (منسلکہ) اور عرض دار کے عقیدے کے مطابق اس کو یقین ہے کہ وہ فقہ حنفیہ کے مطابق اس بات کا پابند نہیں کہ زکوۃ فنڈ جو حکومت نے قائم کیا ہے اس میں زکوۃ ادا کرے۔

محمد اثر حسین ایڈووکیٹ وکیل برائے عرض دار فون نمبر [illegible]

کراچی مورخہ ۱۳ اپریل [illegible]

"عدالت عالیہ کے فیصلہ کے مکمل متن کا اردو ترجمہ"

عدالت عالیہ سندھ کراچی
آئینی درخواست ۹۰ء/۱۰۸-ڈی

آنسہ فرزانہ اثر (درخواست گزار)

بنام

۱- میسرز نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ
میسرز نیشنل بنک آف پاکستان
اسلامی جمہوریہ پاکستان بتوسط سیکرٹری وزارت مالیات اسلام آباد مدعا علیہان

فیصلہ کی تاریخ=۲۱ مارچ ۹۰ء
وکیل برائے درخواست گزار=محمد اثر حسین ایڈووکیٹ
"مدعا علیہان=(۱) اختر مسعود ایڈووکیٹ' (۲) سلطان احمد شیخ ایڈووکیٹ
(۳) نعیم الرحمان اسٹینڈنگ کونسل برائے ڈپٹی اٹارنی جنرل"

فیصلہ

مسٹر جسٹس سید عبدالرحمان=مسٹر جسٹس حسین عادل کھتری
(۱) یہ درخواست اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین کے آرٹیکل ۱۹۹ کے تحت دائر کی گئی ہے
۔
(۲) درخواست گزار حنفی مسلک مسلمان ہے اس کے پاس ۶۲۷۰ روپے کے این۔ آئی۔
ٹی یونٹس ہیں

درخواست گزار نے ۲۷ جون ۱۹۸۹ء کو زکوۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء کی دفعہ (۱) ذیلی دفعہ (۳) کے تحت این

- آئی-ٹی یونٹ پر زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ کے لئے تصدیق شدہ حلفیہ اقرار نامہ (Declaration) داخل کیا۔ مدعا علیہ نمبرا نے درخواست گزار کو ۳ جولائی ۱۹۸۹ء کو لکھے گئے ایک خط کے ذریعہ مطلع کیا کہ چونکہ اس نے اپنا حلف نامہ تخمینہ کی تاریخ سے ۳۰ دن قبل داخل نہیں کیا' اس لئے وہ ان یونٹس پر سال ۱۹۸۹ء کے لئے زکوٰۃ سے استثنائی نہیں دے سکتے۔ البتہ سال ۱۹۹۰ء کے لئے استثنائی مل جائے گی۔

بعد ازاں مدعا علیہ نمبرا نے اپنا مطمع نظر بدلتے ہوئے درخواست گزار کو ایک خط مورخہ ۵ ستمبر ۸۹ء کے ذریعہ مطلع کیا کہ چونکہ وہ حنفی مسلک کی پیروکار ہے اس لئے اس کے تصرف میں این- آئی-ٹی یونٹس پر اسے زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ نہیں مل سکتا۔ اس امر سے درخواست گزار نے یہ نتیجہ نکالا کہ شاید فقہ حنفیہ دوسرے فقہوں کی طرح اسلام کی مسلمہ فقہ نہیں ہے درخواست گزار کے مطابق مدعا علیہ کا زکوٰۃ کی استثنائی سے انکار اس کے لئے تکلیف دہ غیر قانونی اور بدنیتی پر مبنی ہونے کے ساتھ ساتھ زکوٰۃ و عشر آرڈی نس کے قواعد و ضوابط کے خلاف ہے اس لئے اس نے اس استدعا کے ساتھ عدالت میں درخواست دائر کی ہے کہ۔

(i) عدالت قرار دے کہ فقہ حنفیہ اسلام کی صرف چار مسلمہ فقہوں میں سے ایک ہے اور یہ کہ اس فقہ کے پیروکاروں کو زکوٰۃ و عشر آرڈی نس ۱۹۸۰ء کی دفعہ نمبرا' ذیلی دفعہ ۳ کے قاعدہ نمبرا کے تحت زکوٰۃ کی کٹوتی سے استثنیٰ سے محروم نہیں کیا جا سکتا۔

(ii) عدالت قرار دے کہ مبینہ طور پر فقہ جعفریہ کے پیروکار کو زکوٰۃ و عشر آرڈی نس ۱۹۸۰ء کے تحت کوئی خصوصی استثنائی حاصل نہیں اور یہ کہ مدعا علیہ نمبرا نے اپنے سرکلر میں جو موقف اختیار کیا ہے وہ گمراہ کن اور غیر مستند ہے۔

(iii) عدالت مدعا علیہان کو اکٹھے یا الگ الگ حکم دے کہ وہ درخواست گزار کے اقرار نامے کو تسلیم کریں اور اس کے تصرف میں آنے والے این- آئی-ٹی یونٹس کو زکوٰۃ کی کٹوتی سے مستثنیٰ
Non- Drduection- Of Zakat قرار دے

(iv) عدالت مدعا علیہ کو حکم دے کہ اس نے اپنے سرکلر میں جو "گمراہ کن اور غیر مستند" موقف اختیار کیا ہے۔ اسے واپس لے اور اس امر کی اطلاع این- آئی-ٹی یونٹس کے تمام رجسٹرڈ خریداروں کو دے۔

(x) موجودہ حالات میں یہ معزز عدالت اپنے طور پر مزید جو مناسب سمجھے داد رسی کرے۔

(۳) مسٹر کبیر اے قریشی سیکرٹری نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ نے اپنے جوابی حلف نامہ میں تسلیم کیا کہ درخواست گزار نے اپنی درخواست میں جو حقائق بیان کئے ہیں وہ درست ہیں' لیکن چونکہ درخواست گزار نے اپنے اقرار نامہ میں بیان کیا ہے کہ وہ حنفی مسلک کی پیروکار ہیں اس لئے زکوٰۃ و عشر آرڈی نس ۱۹۸۰ء کی دفعہ نمبر

اکی ذیلی دفعہ (۳) کے تحت ان کو زکوۃ کی کٹوتی سے استثنیٰ نہیں مل سکتا' مسٹر کبیر کے مطابق تمام مسلمان زکوۃ دینے کے پابند ہیں' لیکن فقہ جعفریہ کے مطابق نقد رقوم مثلاً سرمایہ کاری' بچت وغیرہ پر زکوۃ نہیں ہے اس لئے زکوۃ کی کٹوتی سے استثناء کی یہ سہولت صرف فقہ جعفریہ کے پیروکاروں کو حاصل ہے۔ چونکہ درخواست گزار فقہ حنفی کی پیروکار ہیں اس لئے حقدار نہیں کہ ان کو اس زمرہ میں شامل کیا جائے' جس سے زکوۃ نہیں کاٹی جاتی۔ ایڈمنسٹریٹر جنرل زکوۃ گورنمنٹ آف پاکستان اسلام آباد کی جانب سے جاری کئے گئے دو سرکلرز مورخہ ۲۱ فروری ۱۹۸۳ء اور ۲۶ مارچ ۸۳ء جن کی کاپیاں بھی جوابی حلف نامے کے ساتھ داخل کی گئی ہیں بہرحال یہ تسلیم کیا گیا کہ اہل سنت کے دوسرے تین مکاتب فکر کے ساتھ ساتھ فقہ حنفیہ بھی ایک مسلمہ فقہ ہے اس لئے درخواست کا یہ تاثر کہ اس کا حلفیہ اقرارنامہ اس بناء پر مسترد کیا گیا کہ وہ جس فقہ کی پیروکار ہیں وہ اسلام میں تسلیم شدہ فقہ نہیں ہے مسترد کردیا گیا تھا

(۴) مسز نگار فاطمہ مدعا علیہا نمبر ۲ کی جانب سے آفیسر اور مختار کار (Presnel Attorney) نیشنل بنک آف پاکستان نے جو جوابی حلف نامہ داخل کیا وہ اسی نتیجہ کا حامل ہے۔

(۵) ہم نے درخواست گزار کے وکیل مسٹر محمد اثر حسین ایڈوکیٹ' مدعا علیہ نمبر ۱ کے وکیل اختر محمود ایڈوکیٹ' مدعا علیہ نمبر ۲ کے وکیل سلطان احمد شیخ ایڈوکیٹ اور مدعا علیہ نمبر ۳ کے وکیل نعیم الرحمان ایڈوکیٹ سٹینڈنگ کونسل کے دلائل سنے۔

(۶) زکوۃ و عشر آرڈیننس مجریہ ۸۰ء کی دفعہ (۱) کی ذیلی دفعہ نمبر (۳) میں کہا گیا ہے کہ

"اس کے بارے میں جو یہ سمجھتا ہے کہ اس آرڈیننس کے تحت اس سے وصول کیا جانے والا کل سرمایہ یا اس کے کچھ کی وصولی اس شخص کے عقائد کے مطابق نہیں ہے تو بھی اس شخص سے وصولیابی بہرحال کی جائے گی' لیکن اس وصولی کو زکواۃ فنڈ کے لئے چندہ سمجھا جائے گا۔ بشرطیکہ جو شخص تخمینہ لگانے کی تاریخ سے تین ماہ قبل کے عرصہ میں یا پہلے سال زکواۃ کی تاریخ سے تین ماہ قبل منہائی کرنے والے ادارے یا عشر کے معاملہ میں لوکل کمیٹی کے پاس فارم مقررہ پر ایک حلفیہ بیان جو اس نے کسی مجسٹریٹ' اوتھ کمشنر' نوٹری پبلک یا کسی دوسرے ایسے شخص کے سامنے جو قسم لینے کا مجاز ہو۔ دو گواہوں کی موجودگی میں دیا ہو' جو اس کی شناخت کریں اس بارے میں کہ وہ ایک مسلم ہے اور تسلیم شدہ فقہوں میں سے کسی ایک کا جس کا وہ حلفنامے میں اظہار کرے گا' ماننے والا ہے اور یہ کہ اس کا عقیدہ اور وہ فقہ (جس کا وہ پیروکار ہے) اس کو پابند نہیں کرتی کہ وہ زکواۃ یا عشر یا اس کا کچھ حصہ اس طریقہ پر ادا کرے جو اس آرڈیننس میں مذکور ہے تو ایسے شخص کے اثاثوں یا پیداوار پر زکواۃ یا عشر کی لازمی کٹوتی نہیں جائیگی۔ مزید یہ کہ اگر ایسے کسی شخص سے درج بالا بیان کی

گئی صورت کے مطابق کسی بھی وجہ سے زکواۃ یا عشر لازمی طور پر کاٹ لیا گیا ہے اور وہ شخص اس لازمی کٹوتی کو زکواۃ فنڈ میں صدقہ یا خیرات سمجھ کر چھوڑنا نہیں چاہتا اور ایک حلفیہ اقرار نامہ (Dedaration) کے ذریعہ جو کہ مقررہ مدت کے اندر اور درج بالا بیان کی گئی شرائط کے مطابق داخل کیا گیا ہو' اس کی واپسی کا مطالبہ کرتا ہے تو موجہ قواعد کے مطابق یہ کٹوتی اسے واپس کر دی جائے گی۔ لہٰذا اس آرڈیننس کی دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ (۳) کے پڑھنے سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ کسی بھی ایسے مسلمان کے اثاثہ جات میں زکواۃ یا عشر کی لازمی کٹوتی نہیں کی جائے گی' جو کسی بھی ایک مسلم فقہ کا ماننے والا ہو منجملہ فقہ اربعہ اور مقرر کردہ شرائط کے تحت حلفیہ اقرار نامہ داخل کر دیتا۔ آرڈیننس مجریہ ۱۹۸۰ء کی دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ نمبر ۳ اے مندرجہ ذیل ہے۔

(۳) اے کسی بھی شخص کے درخواست دائر کرنے پر وفاقی شرعی عدالت اس بات کا فیصلہ کر سکتی ہے کہ آیا ایسا کوئی بیان جو آرڈیننس کی دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ نمبر ۳ کے قاعدہ نمبرا نمبر ۲ کے مطابق ہو اور اگر وفاقی شرعی عدالت یہ فیصلہ کرے کہ اقرار نامہ جائز و صحیح نہیں ہے تو ایسا شخص اس آرڈیننس کے موجہ قوانین کے تحت زکواۃ ادا کرنے کا پابند ہو گا اور کسی دوسرے قانون کے تحت جو اقدام اس کیخلاف کیا جا سکتا ہے متاثر نہیں ہو گا۔ چنانچہ ذیلی دفعہ (۳ اے) کے مطالعہ سے یہ بات بھی صاف طور پر واضح ہو جاتی ہے کہ کسی اقرار نامہ Dectaration جو کہ آرڈیننس کی/دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ (۳) کے قواعد کے تحت داخل کیا گیا ہو اس کے صحیح ہونے یا نہ ہونے کا فیصلہ صرف وفاقی شرعی عدالت کر سکتی ہے۔

(۷) زکواۃ و عشر آرڈیننس کے درج بالا قوعد و ضوابط کے مطالع اور جائزہ سے یہ بات صاف اور بالکل واضح ہے کہ کوئی شخص جو مقررہ طریقہ پر ایک بیان داخل کرتا ہے کہ وہ مسلم ہے اور ایک مسلم فقہ کا پیروکار ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ اس کا عقیدہ اور مذکورہ فقہ اس کو پابند نہیں کرتے کہ زکواۃ یا اس کا کوئی جز ادا کرے' زکواۃ کی لازمی کٹوتی یا وصولی سے مستثنیٰ قرار دیا جائے گا۔ جوابداروں کی طرف سے پیش ہونے والے معزز وکلا میں سے کسی نے بھی ہمارے سامنے زکواۃ و عشر آرڈیننس یا زکواۃ (کٹوتی اور واپسی) قواعد مجریہ ۱۹۸۱ء کی کوئی ایسی دفعہ پیش نہیں کی جو اس کے برخلاف ہو۔

اگر کوئی شخص اپنے عقیدہ اور فقہ کی بنیاد پر C.Z.50 فارم یا اس کی تصدیق شدہ کاپی پر زکوۃ کے تخمینہ کی تاریخ سے ۳۰ یوم قبل زکوۃ و عشر آرڈی نس کی دفعہ نمبرا کی ذیلی دفعہ (۳) کے قاعدہ نمبرا کے تحت Z.D.O کے پاس زکوۃ کی کٹوتی سے استثنائی کا دعوی داخل کرے گا تو اس شخص کے اثاثہ جات سے زکوۃ نہیں کاٹی جائے گی' چنانچہ یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ زکوۃ (کٹوتی واپسی) رولز ۸۱ء کی یہ دفعہ بھی اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ فقہ حنفیہ کے پیروکار مسلمان زکوۃ کی لازمی کٹوتی استثناء کا مطالبہ و دعوی نہیں کر سکتے۔

(۸) مدعا علیہان کے اس کیس میں مرکزی نکتہ وہ دو خطوط ہیں جن کا ذکر جوابی حلف نامہ کے اوائل میں کیا گیا ہے اور جن کی فوٹو کاپیاں مدعا علیہان اپنے جوابی حلف نامہ کے ساتھ پیش کی ہیں پہلا خط (A/۱) جس پر (خفیہ) لکھا ہوا ہے کہ مندرجات یہ ہیں۔



حکومت پاکستان وزارت مالیات
سینٹرل زکوٰۃ ایڈمنسٹریشن ۹۲ ناظم الدین روڈ ایف ۸/۴
اسلام آباد ۲۱ فروری ۱۹۸۳ء

پریذیڈنٹ نیشنل بنک آف پاکستان
ٹرسٹی آف نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ
(نیشنل بنک آف پاکستان ٹرسٹی ونگ ہیڈ آفس)
آئی- آئی چندریگر روڈ پوسٹ بکس نمبر ۴۹۳۶ کراچی

عنوان:۔ فقہ اور عقیدہ کی بنیاد پر زکوٰۃ کی کٹوتی سے استثناء کا دعویٰ

زکوٰۃ و عشر آرڈی ننس ۸۰ء کی دفعہ نمبر ۱ کی ذیلی دفعہ (۳) کے تحت قاعدہ نمبر ۱ کے تحت قاعدہ میں درج قواعد و ضوابط کے تحت C.Z-۵۰ فارم پر اپنے قابل زکوٰۃ اثاثوں کے لئے زکوٰۃ کی کٹوتی سے استثنائی کا دعویٰ کر سکتا ہے اگر وہ درج ذیل تسلیم شدہ فقہوں میں سے کسی ایک فقہ کا پیروکار ہے۔

(۱) فقہ حنفی
(۲) فقہ مالکی
(۳) فقہ شافعی
(۴) فقہ حنبلی
(۵) فقہ جعفریہ

اور یہ کہ وہ اپنے عقیدہ اور فقہ کے تحت پوری یا کسی ایک حصہ کی زکوٰۃ کی ادائیگی کا پابند نہیں ہے جیسا کہ آرڈی

خس میں کہا گیا ہے:

(۲) اس سلسلے میں درج ذیل راہنما اصول وضع کئے جاتے ہیں

الف:۔ اگر کوئی شخص پانچ تسلیم شدہ فقہوں کے علاوہ کسی اور فقہ کا پیروکار ہے اور وہ اقرارنامہ داخل کرتا ہے تو وہ اقرارنامہ نظرانداز کیا جاسکتا ہے۔

ب:۔ اگر فقہ جعفریہ کا پیروکار کوئی شخص تمام اصول وضوابط اور موجہ شرائط کے تحت اقرارنامہ داخل کیا تو اسے قبول کرلیا جائے۔

ج:۔ اگر کوئی شخص فقہ جعفریہ کے علاوہ مندرجہ بالا تسلیم شدہ چاروں فقہوں میں کسی ایک فقہ کا پیروکار ہے اور وہ اقرارنامہ داخل کرتا ہے تو اسے سینٹرل زکوٰۃ ایڈمنسٹریشن کے پاس بھجوایا جاسکتا ہے۔

دستخط سید اطہر محمود
ڈپٹی ایڈمنسٹریٹر جنرل زکوٰۃ
فون نمبر:۔ ۵۸۹۶

دوسرے خط ۲/A کے مندرجات اس طرح ہیں:۔

حکومت پاکستان وزارت مالیات
سینٹرل زکوٰۃ ایڈمنسٹریشن
۴۳ ناظم الدین روڈ ۴/F-8
اسلام آباد ۲۶ مارچ ۱۹۸۳ء

نمبر (۶) C.E ۲۷/۱
پریذیڈنٹ نیشنل بنک آف پاکستان

ٹرسٹی آف دی نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ
(نیشنل بنک آف پاکستان ٹرسٹی ونگ ہیڈ آفس)
آئی-آئی چندریگر روڈ پوسٹ بکس ۷۴۹۳ کراچی

عنوان=فقہ اور عقیدہ کی بنیاد پر زکوۃ کی کٹوتی سے استثنیٰ کا دعوی

برائے مہربانی انتظامیہ کی طرف سے جاری شدہ اس خط (٦) نمبرC.E۲۸ مورخہ ۲۱ فروری ۸۳ء جو مندرجہ بالا عنوان کے بارے میں تھا کو ملحوظ رکھیں۔

۲۔پیرا نمبر۲ کے سیریل نمبر۵ لفظ "Jafria" کے ہجوں میں ترمیم کردی گئی ہے اور اب یہ لفظ "Jafariyah" لکھا اور پڑھا جائے گا۔

(۳)-یہ واضح کیا جاتا ہے کہ درج بالا سرکلر کے پیرا نمبر۲ کے سیریل نمبر۵ پر فقہ Jafariyah میں مندرجہ ذیل بھی شامل ہیں۔

الف:۔شیعہ اسماعیلیہ

ب:۔ شیعہ بوہرا

ج:۔ شیعہ داؤدی بوہرا

(۴) اگر یہ خط (٦) نمبرC.E۲۸ تاریخ ۷ مارچ ۸۳ء کے پیرا نمبر ا نمبر۲ کے لب پیرا (B) کے تحت کسی کیس کے فیصلے کے سلسلہ میں A C D Z کی انتظامیہ کو کسی مشکل کا سامنا کرنا پڑے تو وہ سینٹرل زکوۃ ایڈمنسٹریشن کو اصلی اقرارنامہ یا اس کی کاپی بھیج کر اس سلسلہ میں میں رجوع کرسکتی ہے

دستخط:سید اطہر محمود
ڈپٹی ایڈمنسٹریٹر جنرل زکوۃ ہیڈکوارٹر
فون نمبر:۔۵۳۴٦

منسلکہ ۲۔A کا منشاء صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ شیعہ کا اسماعیلیہ 'شیعہ بوہرہ اور شیعہ داؤدی بوہرہ فرقوں کو بھی فقہ جعفریہ کے پیروکاراں میں شامل کرلیا جائے اور ہم اس بارے میں کچھ کہنا نہیں چاہتے۔اس طرح جوابداری کے لئے اس قسم کی ہدایات جو قانون کے مطابق یکساں سلوک اور قانون کی نظر میں سب کی برابری

کے ناقابل تنسیخ حقوق کو جن کی دستور کے آرٹیکل نمبر ۲۴ اور نمبر ۲۵ میں ضمانت دی گئی ہے پامال کرنے والی ہیں جاری کرنے کا کوئی معقول جواز نظر نہیں آیا۔

(۹) یہ خطوط نہ تو کسی قانونی اختیار کے تحت جاری کردہ معلوم ہوتے ہیں نہ ان کی اشاعت گزٹ میں کی ہوئی ہے لہٰذا یہ بات بالکل واضح ہے کہ یہ خطوط صرف انتظامی حکم نامے ہیں اور ان کی نہ تو کوئی قانونی حیثیت ہے اور نہ جواز ہے جہاں تک خط منسلکہ A/۱ کا تعلق ہے تو اس میں فقہ حنفیہ سمیت سنیوں کے چاروں مکتبہ فکر سے امتیازی سلوک کا مظاہرہ کیا گیا ہے کیونکہ اس میں یہ ہدایت کی گئی فقہ جعفریہ کے پیروکار کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامہ تو فوراً قبول کرلیا جائے جب کہ حنفی مسلمین کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامہ کو سینٹرل زکوٰۃ ایڈمنسٹریشن روانہ کردیا جائے، جو بدترین چیز ہے وہ یہ ہے کہ اس ہدایت سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہ اس لئے جاری کی گئی ہیں تاکہ سنیوں کے حلف نامے سردخانے میں ڈال کر بے اثر کردیے جائیں' اس سے صاف ظاہر ہے کہ ان حلفیہ بیانوں کو فیڈرل شریعت کورٹ کے سامنے چیلنج کیے بغیر جوابدار نمبر ۱ نے خط منسلکہ A کی بنیاد پر عرض دار کے داخل کردہ حلفیہ بیان کو اپنے خط مورخہ ۵ ستمبر ۸۹ء منسلکہ (C) کے ذریعے اس بناء پر رد کردیا کہ عرض دار ایک حنفی مسلم ہے، خط منسلکہ A-۲ کا منشاء صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ شیعہ اثنا عشریہ شیعہ بوہرہ اور شیعہ داؤدی بوہرہ فرقوں کو بھی فقہ جعفریہ کے پیروکاروں میں شامل کرلیا جائے اور ہم اس بارے میں کچھ کہنا نہیں چاہتے۔ اس طرح جوابداراں کے لئے اس قسم کی ہدایات جو قانون کے مطابق یکساں سلوک اور قانون کی نظر میں سب کی برابری کے ناقابل تنسیخ حقوق کو جن کے دستور کے آرٹیکل نمبر ۲۴ اور نمبر ۲۵ میں ضمانت دی گئی پامال کرنے والی ہیں جاری کرنے کا کوئی معقول جواز نظر نہیں آتا' صرف اس بناء پر کہ وہ ایک حنفی مسلم ہے

۔

عرض دار نے جو خط منسلکہ (C) اپنی درخواست کے ساتھ لگایا ہے اس کے مندرجات اس طرح ہیں۔

نیشنل انوسٹمنٹ ٹرسٹ لمیٹڈ (رجسٹرڈ)

تاریخ ۵ ستمبر ۸۹ء

I.S.D/Z K T نمبر (۴) ۸۹

مس فرزانہ اثر

P.۳ بلاک نمبر ۲ پی۔ای۔سی۔ایچ۔ایس کراچی نمبر ۲۹

Reg. No N/۳/۱۵۷ :عنوان: زکوٰۃ کی کٹوتی سے استثنیٰ

ڈیئر مادام ہمارے خط نمبر ۸۹(۴)K S D Z K T B مورخہ ۱۳ اپریل ۸۹ء کی طرف توجہ فرمائیں آپ نے این۔ آئی۔ ٹی یونٹس پر زکوٰۃ سے استثناء کے لئے جو اقرار نامہ ۳ جون ۸۹ء کو داخل کیا اس میں آپ نے واضح کیا ہے کہ آپ فقہ حنفی کے پیروکار مسلمان ہیں اس بارے میں ہم آپ کو مشورہ دیتے ہیں کہ زکوٰۃ و عشر آرڈی ننس مجریہ ۸۰ء کے قواعد و ضوابط کے تحت فقہ حنفیہ کے پیروکار مسلمان لازمی زکوٰۃ کٹوتی سے مستثنیٰ نہیں ہیں اس لئے آپ کے این آئی ٹی یونٹس کو زکوٰۃ کٹوتی سے مستثنیٰ قرار نہیں دیا جا سکتا۔

دستخط ثناء اللہ بیگ

آئی۔ ایس۔ او۔ آئی۔ ایس۔ ڈی

(۱۰) زکوٰۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء جو ۲۰ جون ۱۹۸۶ء کو جاری کیا گیا تھا اس کے اعلان کے وقت اس کے قواعد و ضوابط کے متعلق بہت سے حلقوں کی جانب سے کچھ اعتراضات اور بعد ازاں شیعہ فرقہ کے نمائندوں کے مطالبہ کو پورا کرنے کے لئے ایک اعلیٰ سطحی اجلاس میں یہ تجویز کیا گیا کہ آرڈی ننس کی دفعہ نمبر۱ کی ذیلی دفعہ (۳) میں ترمیم کر کے ایک قاعدہ ایسا شامل کیا جائے کہ کسی ایسے مسلمان سے زکوٰۃ نہیں کاٹی جائے گی جو فقہ جعفریہ کا ماننے والا ہے اور یہ کہ وہ اپنے عقیدہ و فقہ کی وجہ سے اس آرڈی ننس کے قواعد و ضوابط کے تحت ادائیگی زکوٰۃ کا پابند نہیں ہے کہ آرڈر میں مذکورہ طریقہ پر زکوٰۃ و عشر ادا کرے۔

جب مجوزہ ترمیم اسلامی نظریاتی کونسل کے اس وقت کے چیئرمین کے علم میں آئی تو انہوں نے اس بناء پر اعتراض کیا کہ یہ بحالت رعایت حنفی مسلمانوں کے ساتھ امتیازی سلوک ہے۔

اسلامی نظریاتی کونسل کے اس وقت کے چیئرمین نے اس سلسلے کو اس طرح ختم کیا کہ

جناب عرفان احمد امتیازی صاحب نے چیئرمین کونسل سے کراچی میں اپنی ملاقات مورخہ ۸ دسمبر ۱۹۸۰ء کے دوران مندرجہ بالا ترمیم کے مالہ و ماعلیہ پر روشنی ڈالی' جس کے جواب میں چیئرمین کونسل نے اپنے خلاصہ مورخہ ۳ ستمبر ۱۹۸۰ء کے ذریعے صدر مملکت کو مطلع کیا:۔

"راقم الحروف اصولی طور پر کتاب و سنت کے مطابق احکام شرع کی تدوین کا حامی ہے۔ چنانچہ احکام شرعی تدوین میں جس کسی مسلک مکتب فکر کا نقطہ نظر اقرب الی القرآن والسنۃ او اقرب الی المصالح العامہ نظر آئے اس کو اختیار کرنا پسندیدہ خیال کرتا ہے اور ہر فقہ کے ماننے والوں کے مطابق قانون سازی کو اسلامی نظام کے نفاذ میں ایک زبردست رکاوٹ کے مترادف تصور کرتا ہے۔ چنانچہ راقم الحروف کے نزدیک مالکی اور

شافعی نقطہ نظر کے بموجب جب زکوٰۃ ایک "عبادت" ہونے کے ساتھ ساتھ ارشاد قرآنی "وفی اموالھم حق ا لسائل والمحروم" کے مطابق "حق العباد" بھی ہے اور اسلام کے نظام معیشت کا ایک بنیادی ستون ہے۔ اس لئے راقم الحروف کے نزدیک تعبدی پہلو کے مقابلے میں اس کے مالی اور فلاحی پہلو کو زیادہ اہمیت حاصل ہے' لیکن چونکہ زکوٰۃ احناف اور شیعہ حضرات دونوں کے نزدیک "عبادت" ہے اور عبادت کی ادائیگی میں ہر مکتب فکر کو اپنے عقیدے و مسلک کے مطابق عمل کرنے کی اجازت ایک دستوری تقاضا ہے اس لئے پاکستان کے موجودہ حالات کے پیش نظر یہ امر مجبوری ذیل میں ان فقہی اختلافات کو سامنے رکھتے ہوئے اظہار خیال کیا گیا:

(الف) راقم الحروف کو دفعہ (۳) میں مجوزہ ترمیم سے پورا اتفاق نہیں ہے' مجوزہ ترمیم میں صرف فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو مذکورہ صورت میں مستثنیٰ کرنے کی گنجائش نکالی گئی ہے۔ یہ صورت حنفیوں کے لئے قابل اعتراض ہوگی۔ مثال کے طور پر ان کے نابالغ کے مال پر زکوٰۃ واجب نہیں' اعتراض یہ ہوگا کہ فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کو زکوٰۃ آرڈی ننس کے تحت زکوٰۃ کے عدم وجوب کے لئے ان کی فقہ کے بموجب گنجائش نکالی جاسکتی ہے' تو یہی گنجائش دوسرے فقہ کے ماننے والوں کے لئے کیوں نہ پیدا کی جائے۔ اس لئے میری تجویز یہ ہے کہ استثناء میں دیگر مسلمہ فقہی مذاہب کا ذکر کر دینا بھی مناسب ہوگا' اسی طرح صدر محترم کے اسی ارشاد کی "ایک کی فقہ دوسرے پر مسلط نہیں کی جائے گی" صحیح عملی صورت پیدا ہو جائے گی اور کسی مسلمہ فقہی مسلک کے متبعین کے لئے اس آرڈی ننس کے تحت اعتراض کی گنجائش باقی نہ رہے گی۔ (انشاء اللہ العزیز) اگرچہ ذاتی طور پر راقم الحروف کو یہ صورت پسند نہیں ہے' مگر بدرجہ مجبوری اسے قبول کرنا پڑتا ہے' جس کا شرعی جواز یہ پیش کیا جاتا ہے کہ احناف اور شیعہ دونوں فقہی مکاتب زکوٰۃ کے احکام کو "عبادت" قرار دیتے ہیں اور عبادات کے بجالانے کے طریقے اختیار کرنے میں ہر مکتب فکر آزاد ہے"۔

(۱۱) چنانچہ ۲۹ اکتوبر ۱۹۸۰ء کو ترمیم شدہ زکوٰۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء/۱۴۰۰ ایل میں موجودہ صورت میں یہ قاعدہ شامل کیا گیا' (اس بارے میں اسلامی نظریات کونسل کی ورکنگ کمیٹی کی رپورٹ بابت مدت یکم جنوری ۱۹۸۰ء تا ۲۷ مئی ۱۹۸۱ء صفحات نمبر ۸۵ یا ۸۷ کا مطالعہ کیا جاسکتا ہے) یہ بڑی تکلیف دہ بات ہے کہ ایک طرف اسلامک آئیڈیالوجی کونسل کے کہنے پر زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ کے سلسلے میں مسلمانوں کے تمام مکاتب فکر کے لئے زکوٰۃ عشر آرڈی ننس میں یکساں قانون بنایا گیا اور دوسری طرف بڑی ہوشیاری سے خفیہ طور پر بغیر کسی ہچکچاہٹ کے شیعہ مسلمانوں کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامے کو قبول کرنے کی انتظامی حکم نامے جاری کئے گئے' جب کہ حنفی مسلمانوں کی طرف سے داخل کیا گیا اسی طرح کا اقرار نامہ مسترد کر دیا گیا۔ جس سے سنی

مسلمانوں کی جو کہ ملک (تمام) کل آبادی (نوے) ۹۰ فیصد ہیں سخت دل آزاری ہوئی۔ اس دل آزاری اور آرڈی ننس کے تحت زکوۃ وضع کرنے کے طریقے کار پر ملک کے موقر اخبارات جن میں روزنامہ جنگ بھی شامل ہیں آواز اٹھائی گئی اور اداریے لکھے گئے' چنانچہ ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ یہ نہ صرف زکوۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء کے قواعد و ضوابط کی خلاف ورزی ہے' بلکہ آئین کے تحت فراہم کئے گئے بنیادی حقوق کی بھی خلاف ورزی ہے۔ چنانچہ مدعا علیہان کے تمام حقائق تسلیم کر لینے اور واضح قانون کی موجودگی میں ہم یہ قرار دینے میں کوئی ہچکچاہٹ محسوس نہیں کرتے کہ دوسرے تمام فقہوں کی طرح فقہ حنفیہ اور اس کے پیروکار بھی زکوۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء کی دفعہ نمبر ۱ کی ذیلی (۳) اس کے قواعد و ضوابط اور زکوۃ و عشر رولز کے تحت زکوۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ لے سکتے ہیں اور انہیں اس حق سے محروم نہیں کیا جا سکتا۔

(۲) اگرچہ مدعا علیہان کی طرف سے زکوۃ و عشر آرڈی ننس ۱۹۸۰ء کے قواعد و ضوابط' زکوۃ و عشر رولز اور ان کے تحت جاری کیا گیا کوئی بھی نوٹیفکیشن ہمارے علم میں نہیں لایا گیا جس میں خاص طور پر فقہ جعفریہ کے پیروکار مسلمانوں کو ہی زکوۃ کی لازمی کٹوتی سے استثناء دیا گیا ہو' البتہ آرڈی ننس کی ذیلی دفعہ (۳) بالکل صاف اور واضح ہے اور اس میں تمام تسلیم شدہ فقہوں کا ذکر کیا گیا ہے اس لئے یہ نہیں کیا جا سکتا کہ ان کو استثناء نہیں دیا جا سکتا۔ مزید یہ کہ یہ نکتہ صرف ایک علمی بحث کی نوعیت کا ہے اور اس کا درخواست گزار کی استدعا سے کوئی تعلق نہیں' درخواست گزار نے جو استدعا کی ہے وہ یہ ہے کہ اس کا اقرار نامہ بھی تسلیم کیا جائے اور اس کے تحت اس کے این آئی ٹی یونٹس کو زکوۃ کی کٹوتی سے مستثنیٰ قرار دیا جائے۔ اسی سلسلہ میں پی۔ ایل۔ ڈی ۱۹۸۶ لاہور صفحہ ۳۸ پاکستان اسٹیل ری رولنگ ملز ایسوسی ایشن بنام صوبہ مغربی پاکستان کا حوالہ دیا جا سکتا ہے جس میں یہ قرار دیا گیا ہے کہ عدالت عالیہ میں دائر کی گئی درخواست جو استدعا کی گئی ہو عدالت صرف اسی استدعا کو منظور کرتے ہوئے اپنا فیصلہ دے سکتی ہے لہٰذا کسی ایسے سوال اور اس کے متعلق قانون کی تشریح نہیں کر سکتی جس کے متعلق درخواست میں استدعا نہ کی گئی ہو۔

(۳) ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ مدعا علیہان کو کسی بھی حنفی مسلمان کی طرف سے داخل کئے گئے اقرار نامہ کو مسترد کرنے کا کوئی اختیار نہیں ہے اگر یہ اقرار نامہ مجوزہ طریقہ کار اور مقررہ مدت کے اندر داخل کیا گیا ہو' چونکہ یہ اختیار صرف 'وفاقی شرعی عدالت کو قانون نے تفویض کیا ہے' مدعا علیہان کی طرف سے درخواست گزار کے داخل کئے گئے اقرار نامہ کو مسترد کرنے اور اس کے این۔ آئی۔ ٹی یونٹس کو زکوۃ کی کٹوتی سے استثنیٰ نہ دینے کے عمل کو غیر قانونی اور اختیارات سے تجاوز قرار دیتی ہے اور ان کا یہ عمل سراسر قانون کے خلاف ہے ان وجوہات کی بناء پر ہم نے ۲۶ مارچ ۹۱ء کو جو مختصر فیصلہ دیا تھا آسانی کے لئے اسے ذیل میں دوبارہ پیش کیا

جا رہا ہے۔

"ان تمام وجوہات کی بناء پر جو کہ ریکارڈ پر موجود ہیں ہم اس درخواست کو منظور کرتے ہوئے قرار دیتے ہیں کہ ایسے کسی شخص کے اثاثہ جات سے زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی نہیں کی جائے گی جو مقررہ مدت کے اندر اندر زکوٰۃ انتظامیہ کے پاس موجودہ قوانین کے تحت یہ حلفیہ اقرار نامہ داخل کرے کہ وہ مسلمان ہے اور تسلیم شدہ قسموں میں سے کسی ایک فقہ کا پیروکار ہے جس کا ذکر اقرار نامہ میں کیا گیا ہے اور جس کے تحت وہ زکوٰۃ و عشر آرڈی نس ۱۹۸۰ء کے قواعد کے مطابق پوری یا کسی ایک حصہ کی زکوٰۃ کی ادائیگی کا پابند نہیں ہے۔ ہم یہ بھی قرار دیتے ہیں کہ وزارت مالیات حکومت پاکستان کی سینٹرل زکوٰۃ و عشر انتظامیہ کی طرف سے پریذیڈنٹ نیشنل بنک آف پاکستان/ این آئی۔ ٹی کے ٹرسٹی کو لکھے گئے ۲۱ نومبر اور ۷ مارچ ۸۳ کے خفیہ حکم نامہ میں جو ہدایات دی گئی ہیں اور ساتھ ہی ساتھ این آئی ٹی کی طرف سے لکھے گئے ۵ ستمبر ۸۹ء کے خط جس میں یہ کہا گیا کہ فقہ حنفیہ کے پیروکار زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے مستثنیٰ نہیں ہیں 'غیر قانونی ہیں اور بغیر کسی قانونی مجاز کے اور بے کار ہیں۔ اس لئے ہم مدعا علیہان کو حکم دیتے ہیں کہ وہ درخواست گزار کا اقرار نامہ قبول کریں اور اس کے تصرف میں این۔ آئی۔ ٹی یونٹس کو زکوٰۃ کی کٹوتی سے مستثنیٰ قرار دیں۔

کراچی

مورخہ ۲۹ اپریل ۱۹۹۱ء

دستخط

سید عبدالرحمان (جج)

دستخط

حسین عادل کھتری (جج)

وانما الامور ثلاثة امر بين رشده فيتبع وامر بين غيه فيجتنب وامر مشكل يرد علمه الى الله والى رسوله قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم حلال بين وحرام بين وشبهات بين ذلك فمن ترك الشبهات نجا من المحرمات ومن اخذ بالشبهات ارتكب المحرمات وهلك من حيث لا يعلم




**اصل** فان كان الخبران عنكم مشهورين قد رواهما الثقات عنكم قال ينظر فما وافق حكمه حكم الكتاب والسنه وخالف العامه فيؤخذ به وان يترك ما خالف حكمه حكم الكتاب والسنه ووافق العامه قلت جعلت فداك ارايت ان كان الفقيهان عرفا حكمه من الكتاب والسنه ووجدنا احد الخبرين موافقا للعامة والآخر مخالفا لهم فبای الخبرين يوخذ قال ما خالف العامه ففيه الرشاد

**اصل** قلت جعلت فداك فان وافقهما الخبران جميعا قال ينظر الى ما هم اليه اميل حكامهم وقضاتهم فيترك ويوخذ بالآخر قلت فان وافق حكامهم الخبرين

اور تمہارے اصحاب میں زیادہ مشہور نہیں اسے چھوڑ دیا جائے کیونکہ جس پر سب سے لوگوں کا اتفاق ہو اس میں شک نہ ہوگا اور امور شرعیہ تین قسم کے ہیں اول وہ کہ جن کی رشد و راستی صراحتہ قرآن و حدیث میں بیان کر دی گئی ہے ان پر عمل کیا جائے دوسرے وہ امور جن کی گمراہی بیان کر دی گئی ہے ان سے اجتناب کیا جائے تیسرے جو مشکل ہیں اور واضح نہیں ان میں اللہ اور رسول کی طرف رجوع کی جائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ نے فرمایا کہ حلال بیان کر دیے گئے وہ واضح ہیں حرام بیان کر دیے گئے وہ واضح ہیں اور ان کے درمیان مشتبہات پس جس نے ان کو ترک کیا نجات پائی محرمات سے اور جس نے ان پر عمل کیا وہ مرتکب محرمات ہوا اور نادانی کی صورت میں وہ ہلاک ہوا

راوی نے کہا اگر آپ دونوں (امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادقؑ) سے دو حدیثیں مشہور ہیں اور ثقہ حضرات نے ان دونوں کی روایت بھی کی ہو تو کیا کیا جائے فرمایا یہ دیکھا جائے گا کہ کونسی حدیث کتاب و سنت کے مطابق اور رائے عامہ کے خلاف ہے جو موافق کتاب و سنت ہوگی اس پر عمل کیا جائے گا اور ترک کیا جائے گا اس حدیث کو جو کتاب و سنت کے خلاف ہوگی اور رائے عامہ کے موافق

راوی کہتا ہے میں نے کہا میں آپ پر فدا ہوں اگر دو فقیہ اس حدیث کے حکم کو کتاب و سنت سے حاصل کریں اور ہم ان میں سے ایک کو عام لوگوں کے موافق پائیں اور دوسری کو مخالف تو کس خبر پر عمل کریں فرمایا جو عامہ کے خلاف ہوگی ہدایت اس میں ہوگی۔

میں نے کہا اگر مخالفوں کے دونوں گروہ دونوں خبروں کے موافق ہوں تو کیا کیا جائے فرمایا یہ دیکھا جائے گا کہ ان کے حکام و قاضی کس خبر کی طرف زیادہ مائل ہیں اس کو چھوڑ کر دوسرے

جمیعًا قال اذا کان ذلک فارجه حتی تلقی امامک فان الوقوف عند الشبهات خیر من الاقتحام فی الهلکات

پر عمل کیا جائے میں نے کہا اگر وہ سب دونوں خبر دلیں بر موافق ہوں تو کیا ہو فرمایا تو قف کرو کیونکہ شبہات کی صورت میں عمل سے رک جانا بہتر ہے ہلاکت میں پڑنے سے



# باب بست و سویم اخذ بالسنہ و شواہد کتاب

**اصل** قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان علی کل حق حقیقتہ و علی کل صواب نورًا فما وافق کتاب اللہ فخذوہ وما خالف کتاب اللہ فدعوہ

فرمایا حضرت رسول خدا نے ہر ایمان کی علامت ہے اعمال صالح سے اور درستی ہے محکمات قرآن سے پس جو حدیث کتاب خدا کے موافق ہو اسے لے لو اور جو مخالف کتاب ہو اسے چھوڑ دو۔

**اصل** سالت ابا عبد اللہ علیہ السلام عن اختلاف الحدیث یرویہ من نثق بہ قال اذا ورد علیکم حدیث فوجدتم لہ شاھدًا من کتاب اللہ او من قول رسول اللہ صلعم والا فالذی جاءکم بہ اولی بہ

میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا اختلاف حدیث کے بارہ میں کہ جن کو ایسے لوگ بیان کرتے ہیں جن پر آپ کا اعتماد ہے تو اس صورت میں کیا ہو فرمایا اگر اس حدیث کی تصدیق کتاب خدا یا قول رسول سے ہوتی ہے تو اسے لے لو ورنہ اس کو رد کر دو

**اصل** سمعت ابا عبد اللہ علیہ السلام یقول کل مردود الی الکتاب اللہ والسنہ و کل حدیث لا یوافق کتاب اللہ فھو زخرف

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے ہر شے کو رد کرو کتاب و سنت کی طرف ہر وہ حدیث جو موافق کتاب اللہ نہ ہو دروغ ہے

**اصل** عن ابی عبد اللہ علیہ السلام مالم یوافق الحدیث القرآن فھو زخرف

فرمایا صادق آل محمد نے جو حدیث موافق قرآن نہ ہو وہ جھوٹ ہے

**اصل** خطب النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فقال ایھا الناس ما جاءکم عنی یوافق کتاب اللہ فانا قلتہ وما جاءکم یخالف کتاب اللہ فلم اقلہ

حضرت رسول خدا نے خطبہ میں فرمایا جو حدیث میری تمہارے سامنے آئے اگر وہ کتاب خدا کے موافق ہے تو میری ہے اور اگر مخالف کتاب خدا ہے تو میری نہیں

**اصل** سمعت ابا عبد اللہ علیہ السلام یقول من خالف کتاب اللہ و سنۃ محمد فقد کفر

میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے سنا جس نے کتاب خدا اور سنت محمد کی مخالفت کی اس نے کفر کیا۔



اصل عن الفضل بن یسار قال سمعت اباجعفرؑ یقول العلم علمان فعلم عند اللہ مخزون لم یطلع علیہ احداً من خلقہ و علم علمہ ملائکتہ و رسلہ فما علمہ ملائکتہ و رسلہ فانہ لایکذب نفسہ ولاملائکتہ ولا رسلہ و علم عندہ مخزون یقدم منہ مایشاء و یوخر منہ مایشاء و یثبت مایشاء

اصل عن الفضیل قال سمعت اباجعفرؑ یقول من الامور امور موقوفۃ عند اللہ یقدم منہا ما یشاء و یوخر منہ مایشاء

اصل عن ابی بصیر عن ابی عبداللہؑ قال ان للہ علمین علم مکنون مخزون لایعلمہ الاھو من ذالک یکون البداء و علم علمہ ملائکتہ و رسلہ وانبیاءہ فنحن نعلمہ

اصل عن ابی عبداللہ علیہ السلام قال مابدا للہ فی شئی الاکان فی علمہ قبل ان یبدو لہ

اصل من ابی عبداللہ علیہ السلام قال ان اللہ لم یبد لہ من جہل

اصل عن منصور بن حازم قال سالت اباعبداللہ علیہ السلام ھل یکون الیوم شئی لم یکن فی علم اللہ بالامس قال لا من قال ھذا فاخزاہ اللہ قلت ارایت ماکان وما ھو کائن الی یوم القیامۃ الیس

فرمایا علم الہی میں تھا خارج میں کوئی وجود نہ تھا

راوی کہتا ہے کہ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام کو فرماتے سنا کہ علم کی دو قسمیں ہیں ایک علم تو وہ ہے جو خدا کے پاس ہے اور کسی دوسرے کو اس پر اطلاع نہیں اور ایک علم جو اس نے اپنے ملائکہ اور مرسلین کو دیا ہے اور جو اس نے فرشتوں اور رسولوں کو علم دیا ہے تو اس میں وہ نہ اپنے نفس کی تکذیب کرتا ہے اور نہ اپنے ملائکہ اور مرسلین کی اور جو علم اس کے پاس محفوظ ہے اس میں وہ جس چیز کو چاہتا ہے مقدم کر دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے موخر کرتا ہے اور جسے چاہتا ہے ثابت کرتا ہے

راوی کہتا ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام کو فرماتے سنا کچھ امور ایسے ہیں جن کا علم صرف اللہ کو ہے وہ جسے چاہتا ہے مقدم کرتا ہے جسے چاہتا ہے موخر کرتا ہے

راوی کہتا ہے فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے اللہ کے علم کی دو قسمیں ہیں ایک علم مکنون و مخزون ہے خدا کے سوا اس کو کوئی نہیں جانتا اور اسی سے بداء کا تعلق ہے اور ایک وہ علم ہے جو اس نے اپنے ملائکہ اور مرسلین و انبیاء کو دیا ہے۔ ہمارے علم کا تعلق اسی سے ہے

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ کسی چیز میں اللہ کے لئے بداء واقع نہیں ہوا مگر یہ کہ اس کے ظاہر ہونے سے پہلے وہ اس کے علم میں تھا۔

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ خدا کو جہالت سے کبھی بداء واقع نہیں ہوا

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کیا کوئی امر آج ایسا ہے جس کا علم ایک دن پہلے خدا کو نہ ہو فرمایا نہیں جو ایسا کہے خدا اس کو ذلیل کرے گا میں نے کہا کیا جو کچھ ہو چکا اور جو قیامت تک ہونے والا ہے وہ سب

فی علم اللہ قال بلیٰ قبل ان یخلق الخلق

علم الٰہی میں ہے فرمایا بے شک مخلوق کے پیدا کرنے سے پہلے ہر بات کا اسکو علم تھا

**اصل** عن مالک الجہنی قال سمعت ابا عبد اللہ ع یقول لو علم الناس ما فی القول بالبداء من الاجر ما فتروا عن الکلام فیہ

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے اگر لوگ جانتے کہ اقرار بدا میں کتنا ثواب عظیم ہے تو وہ اس کے متعلق گفتگو کرنے سے روگردانی نہ کرتے کیونکہ وہ ایمان بالغیب ہے

**اصل** عن مرازم بن حکیم قال سمعت ابا عبد اللہ علیہ السلام یقول ما تنبأ نبی قط حتی یقر للہ بخمس خصال بالبداء والمشیۃ والسجود والعبودیہ والطاعۃ

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ کوئی نبی نبی نہیں بنایا گیا مگر پانچ چیزوں کا اقرار کرنے کے بعد بدا، مشیت سجدہ۔ بندگی اور اطاعت

**اصل** عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال ان اللہ عز و جل اخبر محمدا صلعم بما کان منذ کانت الدنیا وبما یکون الی انقضاء الدنیا واخبرہ بالمحتوم من ذلک واستثنی علیہ فیما سواہ

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے خدا نے آگاہ کیا حضرت رسولخدا کو جب سے دنیا بنی اور جب تک ختم ہوگی تمام باتوں سے اور خبر دی حضرت کو وقت معین پر ہونے والی چیزوں سے اور مستثنیٰ کیا ماسوا کو یعنی کچھ باتیں ایسی تھیں کہ ان کا علم حضرت کو نہ دیا گیا

**اصل** عن الریان بن الصلت قال سمعت الرضا یقول ما بعث اللہ نبیا الا بتحریم الخمر وان یقر للہ بالبداء

راوی کہتا ہے میں نے امام رضا علیہ السلام کو فرماتے سنا خدا نے نہیں مبعوث کیا کسی نبی کو مگر یہ کہ اس پر شراب کو حرام کیا اور بدا کا اس سے اقرار لیا

**اصل** عن معلی بن محمد قال سئل العالم کیف علم اللہ قال علم وشاء واراد وقدر وقضی وامضی فامضی ما قضی وقضی ما قدر وقدر ما اراد فبعلمہ کانت المشیۃ وبمشیتہ کانت الارادہ وبارادتہ کان التقدیر وبتقدیرہ کان القضاء وبقضائہ کان الامضاء والعلم متقدم علی المشیۃ والمشیۃ ثانیۃ والارادۃ ثالثۃ والتقدیر واقع علی القضاء بالامضاء فللہ تبارک وتعالی البداء فیما علم متی شاء وفیما اراد لتقدیر الاشیاء فاذا وقع القضاء بالامضاء فلا بداء فالعلم فی المعلوم قبل کونہ والمشیۃ

راوی نے پوچھا کیونکر جانا اللہ نے نظام مخلوقات کو آیا ایجاد سے قبل علم تھا یا بعد میں ہوا فرمایا اس نے جانا چاہا ارادہ کیا اندازہ کیا حکم دیا اس کو جاری کیا پس جاری کیا جس کا حکم دیا اور جو حکم دیا اس کا اندازہ کیا اور جو اندازہ کیا ارادہ کیا پس علم کے ساتھ اس کی مشیت ہے اور مشیت کے ساتھ ارادہ ہے اور ارادہ کے ساتھ اندازہ ہے اور اندازہ کے ساتھ حکم ہے اور حکم کے ساتھ اجرا ہے۔ پس علم مقدم ہے مشیت پر۔ مشیت کا نمبر دوسرا ہے اور ارادہ کا تیسرا اور تقدیر یعنی اندازہ واقع ہوتا ہے حکم بالاجرا پر پس خدا کے لئے بدا ہے علم میں جبکہ اس کی مشیت ہو

وقال هذا لا ادري وقال انا ادري فاشهد ان
عليا كان قيم القرآن وكانت طاعته مفترضة
وكان الحجة على الناس بعد رسول الله صلعم وان
ما قال في القرآن فهو حق فقال رحمك الله

**اصل** قد كان عند ابي عبد الله عليه السلام
جماعة من اصحابه منهم حمران بن اعين و محمد
بن نعمان وهشام بن سالم والطيار وجماعة
فيهم هشام بن الحكم وهو شاب فقال ابو عبد الله
يا هشام الا تخبرني كيف صنعت بعمرو بن عبيد
وكيف سألته فقال هشام يا ابن رسول الله
اني اجلك واستحييك ولا يعمل لساني بين يديك
فقال ابو عبد الله اذا امرتكم بشيء فافعلوا
قال هشام بلغني ما كان فيه عمرو بن عبيد و
جلوسه في مسجد البصرة فعظم ذلك علي فخرجت
اليه ودخلت البصرة يوم الجمعة فاتيت مسجد
البصرة فاذا انا بحلقة كبيرة فيها عمرو بن عبيد
وعليه شملة سوداء متزر بها من صوف و
شملة مرتد بها والناس يسألونه فاستفرجت
الناس فافرجوا لي ثم قعدت في آخر القوم
على ركبتي ثم قلت ايها العالم اني رجل غريب
تأذن لي في مسئلة فقال لي نعم فقلت له

کہا ابن مسعود کہ وہ عالم ہے۔ عمر کہ وہ عالم ہیں حذیفہ کہ وہ بھی
عالم ہیں۔ میں نے کہا کیا سب قرآن کے عالم ہیں انھوں نے
کہا نہیں۔ میں نے کہا پھر میں کسی کو یہ کہتے کیوں نہیں پاتا
کہ پورے قرآن کا علم رکھنے والا کوئی نہیں۔ میں قرآن کے سوا
ایک کو بھی ایسا نہیں پاتا۔ اگر قوم میں عالم قرآن ہوتے تو ایسا
کیوں ہوتا ایک کہے میں یہ نہیں جانتا دوسرا کہے میں یہ نہیں
جانتا اور علی کہیں میں جانتا ہوں پس میں گواہی دیتا ہوں
کہ علی عالم و محافظ قرآن ہیں اور لوگوں پر حجت ہیں رسول کے
بعد اور جو کچھ انھوں نے قرآن کے متعلق بتایا ہے وہ حق
ہے۔ یہ سنکر امام علیہ السلام نے فرمایا اللہ تم پر رحم کرے
امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں اصحاب کی ایک
جماعت حاضر تھی جن میں حمران بن اعین و محمد بن نعمان و
ہشام بن سالم اور طیار اور ہشام بن الحکم بھی تھے ہشام
بن الحکم ایک جوان آدمی تھے حضرت ابو عبد اللہ (امام)
نے فرمایا اے ہشام ذرا بتاؤ تو عمرو بن عبید سے تم نے کیا
گفتگو کی تھی اور کیا کیا سوال کئے تھے۔ ہشام نے کہا یا ابن رسول
اللہ آپ کا احترام میری نظر میں بہت زیادہ ہے۔ حیا مانع
ہے اور آپ کے سامنے بولنے کی جرأت نہیں ہوتی۔ حضرت
نے فرمایا جو میں نے حکم دیا ہے اس کو بجا لاؤ۔ ہشام نے کہا
مجھے پتہ چلا کہ عمرو بن عبید مسجد بصرہ میں وعظ کیا کرتا ہے۔ یہ
امر مجھ پر بڑا شاق گزرا میں کوفہ سے چلا اور جمعہ کے روز
بصرہ پہنچا۔ پھر مسجد بصرہ میں آیا میں نے دیکھا ایک بہت بڑا
حلقہ جمع ہے اور عمرو بن عبید معتزلی ان میں بیٹھا ہے سیاہ
عمامہ باندھے ہوئے اونی ازار پہنے ہوئے اور اونی چادر
اوڑھے ہوئے لوگ اس سے سوال کر رہے ہیں میں لوگوں
کو ہٹاتا بچاتا آگے بڑھا اور آخر میں دو زانو ہو بیٹھا میں
نے کہا اے عالم میں مرد مسافر ہوں تجھ سے کچھ پوچھنا چاہتا ہوں

الك عين ؟ فقال يا بني اي شي هذا من سوال
وشي تراه كيف تسأل عنه فقلت هكذا مسألتي
فقال يا بني سل وان كانت مسألتك حمقاء قلت
اجبني فيها قال في سل قلت الك عين قال نعم قلت
ما تصنع بها قال ارى بها الالوان والاشخاص
قلت فلك انف قال نعم قلت ما تصنع به قال
اشم به الرائحة قلت الك فم قال نعم قلت ما تصنع
به قال اذوق به الطعم قلت فلك اذن قال نعم
قلت ما تصنع بها قال اسمع بها الصوت قلت
الك قلب قال نعم قلت فما تصنع به قال اميز به
كلما ورد على هذه الجوارح والحواس . قلت او
ليس في هذه الجوارح غنى عن القلب فقال لا
قلت وكيف ذلك وهي صحيحة سليمة قال يا
بني ان الجوارح اذا شكت في شي شمته او رأته
او ذاقته او سمعته ردته الى القلب فيستيقن
اليقين ويبطل الشك قال هشام فقلت له فانما
اقام الله القلب لشك الجوارح قال نعم قلت لابد
من القلب والا لم تستيقن الجوارح قال نعم
فقلت له يا ابا مروان فالله تبارك وتعالى لم يترك
جوارحك حتى جعل لها اماما يصحح لها الصحيح و
يتيقن به ما شك فيه ويترك هذا الخلق كلهم
في حيرتهم وشكهم واختلافهم لا يقيم لهم
اماما يردون اليه شكهم وحيرتهم ويقيم لك
اماما لجوارحك ترد اليه حيرتك وشكك قال
فسكت ولم يقل لي شيئا ثم التفت الي فقال لي
انت هشام بن الحكم فقلت لا قال امن جلسائه
قلت لا قال فمن اين انت قلت من اهل الكوفه

اس نے کہا پوچھو میں نے کہا تمہارے آنکھ ہے اس نے کہا
بیٹا یہ کیا سوال ہے تم دیکھتے ہو اور پھر یہ سوال کرتے ہو
میں نے کہا میرا سوال ایسا ہی ہے اس نے کہا خیر پوچھو اگرچہ
یہ احمقانہ سوال ہے میں نے کہا جیسا بھی ہے آپ جواب دیجئے
اس نے کہا بہتر پوچھو میں نے کہا

میں ۔ آپ کے آنکھ ہے
عمرو ۔ ہے
میں ۔ آپ اس سے کیا کام لیتے ہیں
عمرو ۔ رنگ اور اجسام کو دیکھتا ہوں
میں ۔ آپ کے ناک بھی ہے   عمرو ۔ ہے ۔ میں ۔ اس سے کیا کام لیتے ہیں
عمرو ۔ خوشبو بدبو سونگھتا ہوں
میں ۔ آپ کے کان بھی ہیں
عمرو ۔ ہیں
میں ۔ ان سے کیا کام لیتے ہیں
عمرو ۔ آوازیں سنتا ہوں
میں ۔ آپ کے زبان ہے
عمرو ۔ ہے
میں ۔ اس سے کیا کام لیا جاتا ۔
عمرو ۔ کھانے کا ذائقہ معلوم ہوتا
میں ۔ آپ کے دل بھی ہے
عمرو ۔ ہے
میں ۔ یہ کیا کام کرتا ہے
عمرو ۔ جب مجھے حواس کے حرکات میں شک واقع ہوتا ہے تو دل کی طرف رجوع کرتا ہوں جس سے یقین حاصل ہو جاتا ہے اور شک دور ہو جاتا ہے
میں ۔ تو خدا نے دل کو حواس کا شک دور کرنے کے لئے بنایا۔
عمرو ۔ بے شک۔






قَالَ فَانتَ هو ثم ضحق اليه واقعدني في مجلسه وزال عن مجلسه ومَا نطق حتى قمت قال فضحك ابو عبد الله وقَالَ يا هشام مَن علمكَ هذا قلتُ شيئٌ اخذته منك والفته فقالَ هذا والله مكتوب في صحف ابراهيم وموسى

**اصل** عن يونس بن يعقوب قال كنتُ عند ابي عبد الله عليه السلام فورد عليه رجل من اهل الشام فقال اني رجل من اهل الشام اني رجل صاحب كلام وفقه وفرائض قد جئتُ لمناظرة اصحابك

فقال ابو عبد الله عليه السلام كلامك من كلام رسول الله او من عندك فقالَ من كلام رسول الله ومن عندى

فقال ابو عبد الله عليه السلام فانت اذا شريك رسول الله صلعم قال لا فسمعت الوحي عن الله

**میں** - تو پھر قلب کے اعضا کا شک دور نہیں ہو سکتا

**عمرو** - بے شک

**میں** اے ابو مروان جب خدا نے ان چند حواس کو اس نے بغیر امام نہیں چھوڑا کہ ان کا علم صحیح رہے اور یقین حاصل ہو کر شک دور ہو تو بھلا اپنے تمام بندوں کو حیرت، شک اور اختلاف کی حالت میں کیسے چھوڑ دیا اور کوئی ایسا ہادی نہ بنایا کہ ان کے شک و حیرت کو دور کرے اور ان کے اختلاف کو مٹائے۔ یہ سنکر وہ ساکت ہو گیا اور کچھ نہ کہا پھر میری طرف متوجہ ہوا اور کہنے لگا تم ہشام ابن الحکم ہو میں نے کہا نہیں۔ کہا ان کے مصاحبوں میں سے ہو میں نے کہا نہیں اس نے پوچھا پھر تم کہاں کے رہنے والے ہو میں نے کہا اہل کوفہ سے ہوں۔ اس نے کہا بس تم وہی ہو پھر مجھے اپنے پاس بٹھلا اور جب تک میں بیٹھا رہا خاموش رہا امام یہ سنکر ہنسے اور فرمایا اے ہشام یہ تمہیں کس نے سکھایا۔ میں نے کہا یہ تو آپ ہی سے اخذ کر کے ترتیب دیا ہے فرمایا۔ یہی دلیل ابراہیم و موسیٰ کے صحیفوں میں ہے

یونس بن یعقوب سے مروی ہے کہ میں امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں ایک روز حاضر تھا کہ ایک شامی آیا اور کہنے لگا میں شام کا رہنے والا ہوں اور علم کلام و فقہ و فرائض کا عالم ہوں اس لئے آیا ہوں کہ آپ کے اصحاب سے مناظرہ کروں

حضرت نے فرمایا تیرا کلام رسول کے کلام سے ہوگا یا تیری طرف سے اس نے کہا کچھ رسول کا کلام ہوگا اور کچھ میری طرف سے ہوگا

حضرت نے فرمایا تو اس صورت میں تو رسول اللہ کا شریک بن گیا اس نے کہا نہیں فرمایا تو کیا تو نے اللہ کی وحی سنی ہے

يخبرك قال لا قال فيجب طاعتك كما يجب طاعة رسول الله صلعم قال لا

فالتفت ابو عبد الله عليه السلام الي فقال يا يونس بن يعقوب هذا قد خصم نفسه قبل ان يتكلم ثم قال يا يونس ولو كنت تحسن الكلام كلمته قال يونس فيا لها من حسرة فقلت جعلت فداك اني سمعتك تنهي عن الكلام وتقول ويل لاصحاب الكلام يقولون هذا ينقاد وهذا لا ينقاد وهذا ينساق وهذا لا ينساق وهذا نعقله وهذا لا نعقله فقال ابو عبد الله انما قلت ويل لهم ان تركوا ما اقول وذهبوا الي ما يريدون

جس نے مجھے خبر دی ہے اس نے کہا نہیں فرمایا تو کیا تیری اطاعت رسول کی اطاعت کی طرح واجب ہے کہا نہیں حضرت نے میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا اے یونس بن یعقوب دیکھو اس نے مکالمہ سے پہلے ہی اپنے کو ملزم بنا لیا پھر حضرت نے فرمایا اگر میرے کلام کو تو نے اچھی طرح سمجھ لیا ہے تو اس سے کلام کر پھر فرمایا اے یونس افسوس ہے اس پر کہ تو نے علم کلام کو اچھی طرح حاصل نہیں کیا میں نے کہا آپ نے چونکہ کلام سے روک دیا ہے اور فرمایا ہے کہ وائے ہو اہل کلام پر کہ وہ کہتے ہیں یہاں اختلاف دلیل ہے یہاں نہیں ہے یہاں ظہور دلیل ہے یہاں نہیں یہ ہماری سمجھ میں آتا ہے یہ نہیں آتا یعنی مجادلہ اور مکابرہ کرتے ہیں اور قرآن و حدیث سے روگردانی کر کے کچھ کا کچھ کہتے ہیں بس ایسے کلام سے منع کیا ہے۔ پھر حضرت نے فرمایا وائے ہو ان لوگوں پر جنہوں نے میرے قول کو ترک کیا اور دوسرے لوگوں کی باتوں کو بیان کرنے لگے

ثم قال لي اخرج الي الباب فانظر من تري من المتكلمين فادخله قال فادخلت حمران بن اعين فكان يحسن الكلام وادخلت الاحول وكان يحسن الكلام وادخلت هشام بن سالم وكان يحسن الكلام وادخلت قيس الماصر وكان عندي احسنهم كلاما وكان قد تعلم الكلام من علي بن الحسين صلوات الله عليه

پھر مجھ سے فرمایا دروازہ پر جاؤ اور دیکھو متکلمین میں سے جو نظر آئے اس کو بلا لو پس میں نے بلایا حمران بن اعین کو یہ علم کلام خوب جانتے تھے۔ پھر احول کو بلایا علم کلام کے یہ بھی ماہر تھے پھر ہشام ابن سالم کو بلایا یہ بھی علم کلام سے خوب واقف تھے پھر ماصر آئے میرے نزدیک یہ ان سب سے زیادہ قابل تھے کیونکہ انہوں نے حضرت علی بن الحسین علیہ السلام سے حاصل کیا تھا

فلما استقر بنا المجلس وكان ابو عبد الله عليه السلام قبل الحج يستقر اياما في جبل في طرف الحرم في فازة له مضروبة قال فاخرج ابو عبد الله عليه السلام راسه من فازته فاذا هو ببعير يخب فقال عليه السلام هشام ورب الكعبة

اس کے بعد ہم سب بیٹھ گئے اس ضمن میں یہ بھی کہہ دوں کہ امام علیہ السلام نے قبل حج کچھ دن حرم کے پاس ایک پہاڑ کے دامن میں گزارے تھے وہاں آپ کے لئے ایک چھوٹا سا خیمہ نصب کر دیا گیا تھا آپ نے اس میں سے سر نکال کر دیکھا تو ایک اونٹ بلبلاتا نظر آیا فرمایا خدا کی قسم یہ ہشام آ رہا ہے

انا ان هشاماً رجل من ولد عقيل كان شديد
المحبة له فورد هشام بن الحكم وهو اول ما اختطت
لحيته وليس فينا الا من هو اكبر سناً منه قال فوسع
له ابو عبد الله عليه السلام وقال ناصرنا بقلبه
ولسانه ويده

ثم قال يا حمران كلم الرجل فظهر عليه حمران
ثم قال يا طاقي كلمه فظهر عليه الاحول ثم قال
يا هشام بن سالم كلمه فتعارفا ثم قال ابو عبد الله
عليه السلام لقيس الماصر كلمه فاقبل ابو عبد الله يضحك
من كلامهما مما قد اصاب الشامي

فقال للشامي كلم هذا الغلام يعني هشام بن الحكم
فقال نعم فقال لهشام يا غلام سلني في امامة
هذا فغضب هشام حتى ارتعد ثم قال للشامي يا
هذا اربك انظر لخلقه ام خلقه لانفسهم فقال الشامي
بل ربي انظر لخلقه

فقال ففعل بنظره ماذا قال اقام لهم حجة ودليلاً
كيلا يتشتتوا او يختلفوا يتالفهم ويقيم اودهم
ويخبرهم بفرض ربهم قال فمن هو قال رسول الله
صلعم قال هشام فبعد رسول الله قال الكتاب والسنة
قال هشام فهل نفعنا الكتاب والسنة في رفع الاختلاف
عنا قال الشامي نعم قال فلم اختلفنا انا وانت و
صرت الينا من الشام في مخالفتنا اياك قال فسكت
الشامي فقال ابو عبد الله ع للشامي ما لك لا تتكلم
قال الشامي ان قلت لم نختلف كذبت وان قلت
ان الكتاب والسنة يرفعان عنا الاختلاف ابطلت
لانهما يحتملان الوجوه وان قلت قد اختلفنا

ہم کو معلوم ہوا کہ ہشام اولاد عقیل ابن ابو طالب سے ہیں،
اور بڑے شدید المحبت انسان ہیں پس ہشام بن
وہ سبزہ آغاز تھے اور وہ ہم سب سے کم سن تھے امام نے
ان کو اپنے پہلو میں جگہ دی اور فرمایا ہماری مدد کرنے والا
قلب اور زبان اور ہاتھ سے

پھر فرمایا اے حمران اس شامی سے مناظرہ کرو وہ اس پر
غالب آگئے پھر فرمایا اے طاقی اب تم بحث کرو وہ بھی اس
پر غالب آئے پھر ہشام بن سالم سے فرمایا اب تم اس کی خبر لو
انھوں نے دونوں سے الگ بحث کی پھر حضرت نے قیس ماصر
کو حکم دیا۔ حضرت ان دونوں کے مکالمہ سے ہنسے۔ شامی
کو ان کے مقابل کامیابی نہ ہوئی اور اس کو اضطراب لاحق ہوا
شامی نے کہا اے لڑکے مجھ سے انکی امامت میں گفتگو کرو
ہشام کو یہ سنکر غصہ آیا اور انتہائے غیظ میں تھر تھر کانپنے
لگے اور فرمایا اے شخص یہ بتا تیرا رب مخلوق کی کارسازی
زیادہ کر سکتا ہے یا مخلوق خود شامی نے کہا اللہ ہی بہتر کارساز
ہے بہ نسبت مخلوق کے

ہشام نے کہا خدا نے مخلوق کی بہتری کے لئے کیا کیا اس نے کہا
ان کے لئے دلیل اور حجت کو قائم کیا تاکہ وہ متفرق نہ ہوں
اور اختلاف ان میں پیدا نہ ہو اور الفت سے رہیں اور
انکی کجروی درست ہو جائے۔ ہشام نے کہا وہ کون ہے
شامی نے کہا رسول اللہ پوچھا رسول کے بعد۔ اس نے کہا
کتاب و سنت۔ کہا کیا کتاب و سنت نے ہمارے اختلاف
کو دور کر دیا۔ شامی نے کہا ضرور ہشام نے کہا پھر ہمارے
اور تمہارے درمیان اختلاف کیوں ہے اور تم ہماری
مخالفت میں شام سے یہاں تک کیوں آئے یہ سنکر
وہ شامی چپ ہو گیا امام نے فرمایا بولتے کیوں نہیں
اس نے کہا کیا بولوں اگر کہتا ہوں اختلاف نہیں تو

وكل صاحب مقالة يدعي الحق فلم ينفعنا اذن الكتاب
والسنة الا ان لي عليه هذه الحجة فقال ابو عبدالله
عليه السلام سله تجده مليا فقال الشامي يا هذا
من انظر للخلق اربهم ام انفسهم فقال هشام
ربهم انظر لهم منهم لانفسهم فقال الشامي
فهل اقام لهم من يجمع لهم كلمتهم ويقيم اودهم
ويخبرهم بحقهم من باطلهم قال هشام في وقت
رسول الله او الساعة قال الشامي في وقت رسول الله
والساعة من فقال هشام هذا القاعد الذي تشد
اليه الرحال ويخبرنا باخبار السماء والارض وراثة
عن اب عن جد قال الشامي كيف لي ان اعلم ذلك
قال هشام سله عما بدا لك قال الشامي قطعت
عذري فعلي السؤال فقال ابو عبدالله يا شامي
اخبرك كيف كان سفرك وكيف كان طريقك كان
كذا وكذا فاقبل الشامي يقول صدقت اسلمت
لله الساعة فقال ابو عبدالله بل آمنت بالله
الساعة ان الاسلام قبل الايمان وعليه يتوارثون
ويتناكحون والايمان عليه يثابون فقال الشامي
صدقت ثم التفت ابو عبدالله الى حمران فقال
تجري الكلام على الاثر فتصيب والتفت الى هشام
بن سالم فقال تريد الاثر ولا تعرفه ثم التفت
الى الاحول فقال قياس رواغ تكسر باطلا بباطل
الا ان باطلك اظهر ثم التفت الى قيس الماصر فقال
تتكلم واقرب ما تكون من الخبر عن رسول الله
ابعد ما تكون منه تمزج الحق مع الباطل وقليل الحق

تو جھوٹ ہے اور اگر یہ کہوں کہ کتاب و سنت اختلاف
کو دور کرنے والے ہیں تو یہ بھی صحیح نہیں اور اگر کہتا ہوں
کہ ہم میں اختلاف ہے اور ہم میں سے ہر ایک اپنے
حق پر ہونے کا مدعی ہے تو ایسی صورت میں کتاب و سنت
نے ہمیں فائدہ کیا دیا۔ بے شک اس کی یہ حجت مجھ پر قائم
ہوئی حضرت نے فرمایا اے شامی اب یہی سوال تو ہشام
سے کر تو اس کو بھرپور پائے گا۔ یہ سنکر شامی نے کہا اے
ہشام یہ بتاؤ کہ خدا بندوں کا زیادہ کارساز ہے یا بندے
اپنے لئے خود ہشام نے کہا ان کا رب ان کے لئے ان سے
زیادہ کارساز ہے۔ شامی نے کہا پس اس نے کوئی ایسی
چیز بندوں کے لئے کی ہے جس سے وہ ایک مرکز پر جمع
ہو جائیں انکی کجی دور ہو اور ان کو اپنے حق سے آگاہی ہو
ہشام نے کہا رسول کے وقت میں بتاؤں یا اب اس نے
کہا اب کے لئے بتاؤ۔ ہشام نے کہا اب حجت خدا یہ ہیں جو تیرے
سامنے بیٹھے ہیں دور دور سے لوگ آکر انہی سے آسمان
و زمین کی خبریں معلوم کرتے ہیں۔ یہ اپنے باپ دادا کے
علوم کے وارث ہیں۔ اس نے کہا میں یہ کیسے جانوں ہشام
نے کہا جو تیرا دل چاہے ان سے سوال کر لے۔ شامی نے
کہا تم نے مجھے قائل کر دیا اب مجھے سوال کرنا ہے۔ حضرت نے
فرمایا اے شامی کیا میں تجھے تیرے سفر کے حالات بتاؤں
سن یہ یہ واقعات راہ میں تجھے پیش آئے۔ اس نے کہا
آپ نے سچ فرمایا میں اب اللہ پر اسلام لے آیا فرمایا بلکہ
یوں کہو میں اب اللہ پر ایمان لے آیا کیونکہ اسلام قبل
ایمان ہے اسلام لانے سے میراث ملتی ہے مناکحت صحیح
ہوتی ہے اور ایمان کے بعد اعمال کا ثواب ملتا ہے ہشام
نے کہا آپ نے سچ فرمایا۔ پھر اس نے کہا میں گواہی دیتا ہوں
کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد اللہ کے رسول ہیں اور




یکفی عن کثیر انت والاحول فقدان جاذم قال
قال یونس فظننت واللہ انہ یقول لهشام قریبا مما
قال لهما ثم قال یا هشام لا تکاد تقع تلوی رجلیک اذا
هممت بالارض طرت مثلک فلیکلم الناس فاتق
الزلة والشفاعة من ورائها ان شاء اللہ

**اصل** عن علی بن الحکم عن ابان قال اخبرنی
الاحول ان زید بن علی بن الحسین علیهما السلام
بعث الیہ وهو مستخف قال فاتیتہ فقال لی یا ابا جعفر
ما تقول ان طرقک طارق منا اتخرج معہ قال فقلت لہ
ان کان اباک واخاک خرجت معہ قال فقال لی فانا
ارید ان اخرج اجاهد هولاء القوم فاخرج معی قال
قلت لا ما افعل جعلت فداک قال فقال لی اترغب
بنفسک عنی قال قلت لہ انما هی نفس واحدة فان کان
للہ فی الارض حجة فالمتخلف عنک ناج والخارج
معک هالک وان لا تکن للہ حجة فی الارض فالمتخلف
عنک والخارج معک سواء قال فقال لی یا ابا جعفر
کنت اجلس مع ابی علی الخوان فیلقمنی البضعة السمینة

آپ وہی الاؤصیا ہیں۔ پھر حضرت نے قران سے فرمایا تم نے
اپنے کلام کو بنابر دستور کے جاری کیا اور اس میں اس لئے کامیاب
ہوئے کہ اس کی سند نکات سے تھی پھر احول سے فرمایا تم نے
قیاس سے کام لیا اور باطل کو باطل سے توڑا لیکن تمہارا باطل
زیادہ ظاہر تھا۔ پھر قیس ماصر سے فرمایا تم نے جو کچھ کہا وہ
احادیث رسول سے زیادہ قریب تر تھا اور احادیث مخالفین
سے کم لیکن تم نے ان احادیث صحیحہ کو پیش کیا جن کو مخالفین
مانتا تم نے حق و باطل کو ملا کر پیش کیا حالانکہ کم حق باطل کثیر
پر غالب آتا ہے تم اور احول کو دھوکہ کر کنارہ پر آنے والے ہو
یونس نے کہا میرا گمان یہ تھا کہ حضرت ہشام کے بارہ میں بھی کچھ
ایسا ہی کہیں گے جیسا کہ ان دونوں کے بارہ میں کہا ہے لیکن
آپ نے فرمایا اے ہشام تم مخالفوں کے قریب میں کبھی نہ آؤ گے
اور پائے ثبات میں تزلزل اور اضطراب نہ ہوگا تم جب قصد
بحث کرتے تو زمین سے بلند ہو کر اس کے اطراف پر خوب نظر
کر لیتے ہو لیس اللہ نے چاہا تو اس کے بعد ہر لغزش سے محفوظ رہو گے
ابان سے مروی ہے کہ خبر دی مجھے احول نے کہ زید بن علی بن
الحسین نے کسی کو ان کی تلاش میں بھیجا اس زمانہ میں زید چھپے ہوئے
تھے پس میں ان کے پاس آیا۔ انھوں نے مجھ سے کہا اے ابو جعفر
اگر ہم میں سے کوئی آنے والا تمہارے پاس آئے تو کیا تم اس کے
ساتھ خروج کرو گے میں نے کہا اگر آپ کے باپ یا بھائی ہوں گے
تو میں ان کے ساتھ ضرور خروج کروں گا۔ انھوں نے کہا میرا
ارادہ ہے کہ اس قوم سے جہاد کرنے کو نکلیں لہذا تم میرے
ساتھ ہو میں نے کہا میں ایسا نہ کروں گا۔ انھوں نے کہا کیا تم
مجھ سے نفرت کرتے ہو۔ میں نے کہا میری ایک اکیلی جان ہے
آپ کو اس سے کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ اگر روئے زمین پر خدا
کی کوئی حجت (منصوص من اللہ امام) ہے تو آپ سے علٰحدگی
کرنے والا ناجی ہے اور آپ کے ساتھ نکلنے والا ہلاک ہونے والا



# دوسرا باب طبقات انبیاء و رسل و آئمہ

**اصل** قال ابو عبد اللہ علیہ السلام الانبیاء و المرسلون علی اربع طبقات فنبی منبأ فی نفسہ لا یعدو غیرھا و نبی یری فی النوم و یسمع الصوت ولا یعاینہ فی الیقظۃ و لم یبعث الی احد و علیہ امام مثل ما کان ابراھیم علی لوط علیھم السلام و نبی یری فی منامہ و یسمع الصوت و یعاین الملک و قد ارسل الی طائفۃ قلوا او کثروا کیونس " وارسلناہ الی مائۃ الف او یزیدون " قال یزید ون ثلاثین الفا و علیہ امام والذی یری فی نومہ و یسمع الصوت و یعاین فی الیقظۃ وھو امام مثل اولی العزم وقد کان ابراھیم نبیا ولیس بامام حتی قال اللہ انی جاعلک للناس اماما قال ومن ذریتی فقال اللہ لا ینال عھدی الظالمین من عبد صنما او وثنا لا یکون اماما




**اصل** عن زید الشحام قال سمعت ابا عبد اللہ علیہ السلام یقول ان اللہ تبارک و تعالی اتخذ ابراھیم عبدا قبل ان یتخذہ نبیا و ان اللہ اتخذہ نبیا قبل ان یتخذہ رسولا و ان اللہ اتخذہ رسولا قبل ان یتخذہ خلیلا و ان اللہ اتخذہ خلیلا قبل

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے انبیاء و مرسلین کے چار طبقے ہیں ایک نبی وہ ہے جس کے نفس کو بذریعۂ وحی غیب سے آگاہ کیا گیا ہے دوسرے سے اسکی آگاہی کا تعلق نہیں یعنی فرشتہ اس پر نہیں آیا دوسرے وہ ہے جو خواب میں فرشتہ کو دیکھتا ہے اسکی آواز سنتا ہے اور جاگتے میں نہیں دیکھتا اور وہ کسی کی طرف مبعوث نہیں کیا گیا بلکہ اس کا ایک امام ہوتا ہے جیسے ابراہیم علیہ السلام لوط پر امام تھے اور ایک نبی وہ ہے جو خواب میں دیکھتا ہے اور فرشتہ کی آواز سنتا ہے اور اس کو ظاہر بظاہر دیکھتا ہے اور اسکو بھیجا جاتا ہے ایک گروہ کی طرف کم ہو یا زیادہ جیسے یونس جن کے متعلق خدا نے کہا ہے اور ہم نے اس کو بھیجا ایک لاکھ یا زیادہ کی طرف" اور زیادہ سے مراد تیس ہزار ہیں اور اس پر بھی امام ہوتا ہے اور چوتھے وہ نبی ہے جو بحالت خواب فرشتہ کو دیکھتا ہے اس کا کلام سنتا ہے اس کا وجود بحالت بیداری دیکھتا ہے وہ امام ہوتا ہے جیسے انبیاء اولی العزم حضرت ابراہیم پہلے نبی تھے امام نہیں تھے پھر خدا نے ان کو امام بنایا انھوں نے کہا اور میری ذریت سے بھی امام بنائے گا فرمایا اس عہدہ امامت کو ظالم نہ پائیں گے یعنی جس نے بت پرستی کی ہو گی وہ امام نہ ہو گا

زید شحام سے مروی ہے کہ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے سنا کہ خدا نے ابراہیم کو پہلے عبد بنایا پھر نبی اس کے بعد رسول اس کے بعد خلیل

جعلت فداك ما الفرق بين الرسول والنبي والامام
قال فكتب او قال الفرق بين الرسول والنبي والامام
ان الرسول الذي ينزل عليه جبرئيل فيراه ويسمع كلامه
وينزل عليه الوحي وربما راى في منامه نحو رؤيا ابراهيم
عليه السلام والنبي ربما يسمع الكلام وربما راى الشخص
ولم يسمع والامام الذي يسمع الكلام ولا يرى الشخص

**اصل** عن الاحول قال سئلت ابا جعفر عليه السلام
عن الرسول والنبي والمحدث قال الرسول الذي
ياتيه جبرئيل قبلا فيراه ويكلمه فهذا الرسول
واما النبي فهو الذي يرى في منامه نحو رؤيا ابراهيم
ونحو ما كان رأى رسول الله صلعم من اسباب النبوة
قبل الوحي حتى اتاه جبرئيل من عند الله بالرسالة
وكان محمد صلعم حين جمع له النبوة وجاءته الرسالة
من عند الله يجيئه بها جبرئيل ويكلمه بها قبلا
ومن الانبياء من جمع له النبوة ويرى في منامه
وياتيه الروح ويكلمه ويحدثه من غير ان يكون
يرى في اليقظة واما المحدث فهو الذي يحدث
فيسمع ولا يعاين ولا يرى في منامه

**اصل** عن ابي جعفر وعن ابو عبد الله عليهما
السلام في قوله عز وجل وما ارسلنا من قبلك
من رسول ولا نبي ولا محدث الخ قلت جعلت فداك
ليست هذه قرائتنا فما الرسول والنبي والمحدث قال
الرسول الذي يظهر له الملك فيكلمه والنبي الذي

میں آپ پر فدا ہوں کیا فرق ہے رسول و نبی و امام میں
آپ نے جواب میں فرمایا رسول وہ ہے جس پر جبرئیل
نازل ہوں اور وہ ان کا کلام سنے اور اس پر وحی
نازل ہو اور کبھی خواب میں بھی دیکھے جیسے ابراہیم علیہ
السلام کا خواب اور نبی وہ ہے کہ کبھی کلام سنتا ہے اور
کبھی فرشتہ کے وجود کو دیکھتا ہے اور امام وہ ہے کہ
کلام سنتا ہے اور وجود کو نہیں دیکھتا

احول سے مروی ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے
رسول و نبی و محدث کا فرق پوچھا فرمایا رسول وہ ہے
جس کے پاس جبرئیل آتے ہیں بظاہر وہ ان کو دیکھتا ہے
اور کلام کرتا ہے یہ ہے رسول اور نبی وہ ہے جو خواب
میں دیکھتا ہے جیسے ابراہیم نے خواب میں دیکھا یا جیسے رسول
اللہ نے قبل وحی اسباب نبوت کو خواب میں دیکھا پھر
ان کے پاس خدا کی طرف سے رسالت لے کر آئے اور جب
محمد مصطفےٰ پر نبوت و رسالت جمع ہوئیں تو جبرئیل ان کے
پاس آکر بظاہر کلام کیا اور بعض انبیا ایسے ہیں کہ
جب نبوت ان کو ملی تو انھوں نے خواب دیکھا اور روح
فرشتہ ان کے پاس آیا اور ان سے کلام کیا اور حدیث
بیان کی لیکن انھوں نے بحالت بیداری اس کو نہ دیکھا
اور محدث وہ ہے جو ملائکہ سے ہم کلام ہوتا ہے ان کا
کلام سنتا ہے لیکن اسے دیکھتا نہیں اور نہ خواب میں
نظر آتا ہے۔

راوی کہتا ہے حضرت امام محمد باقر اور امام جعفر صادق سے
آیہ وما ارسلنا الخ کی تلاوت کرکے پوچھا کیا یہ ہماری قرات
نہیں پس کیا فرق ہے رسول و نبی و محدث میں فرمایا
رسول وہ ہے جس کے پاس بظاہر فرشتہ آتا ہے
اور اس سے ہم کلام ہوتا ہے اور نبی وہ ہے

يرىٰ في منامه وربما اجتمعت النبوة والرسالة لواحد والمحدث الذي يسمع الصوت ولا يرى الصورة قال قلت اصلحك الله كيف يعلم ان الذي رأى في النوم حق وانه من الملك قال يوفق الملك حتى يعرفه لقد ختم بكتابكم الكتب وختم بنبيكم الانبياء

کہ خواب میں دیکھتا ہے اور لبا اوقات نبوت و رسالت شخص واحد میں جمع ہوتی ہیں اور محدث وہ ہے کہ آواز سنتا ہے اور صورت نہیں دیکھتا۔ میں نے کہا اللہ آپ کی حفاظت کرے وہ کیسے جانتا ہے کہ خواب میں جو دیکھا وہ حق ہے اور یہ فرشتہ کہہ رہا ہے فرمایا بتوفیقِ الٰہی وہ جان لیتا ہے۔ تمہاری کتاب پر خدائی کتابیں ختم ہو گئیں اور تمہارے نبی پر انبیا ختم ہو گئے

---

# چوتھا باب خدا کی حجت بندوں پر بغیر امام تمام نہیں ہوتی

**اصل** عن عبد الصالح قال ان الحجة لا تقوم على خلقه الا بامام حتى يعرف

**اصل** عن ابى الحسن الرضا قال ان الحجة لا تقوم لله على خلقه الا بامام حتى يعرف.

**اصل** قال ابو عبد الله عليه السلام الحجة قبل الخلق ومع الخلق وبعد الخلق

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ بغیر امام کی معرفت کرائے خدا کی حجت بندوں پر تمام نہیں ہوتی.

امام رضا علیہ السلام نے فرمایا خدا کی حجت بندوں پر بغیر امام کی معرفت کرائے پوری نہیں ہوتی

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے حجت خلق سے پہلے بھی تھی۔ اس کے ساتھ بھی اس کے بعد بھی

---

# پانچواں باب زمین حجت خدا سے خالی نہیں رہتی

**اصل** - قلت لابى عبد الله عليه السلام تكون الارض ليس فيها امام قال لا قلت يكون امامان قال لا الا واحدهما صامت

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق سے پوچھا ایسا ہو سکتا ہے کہ زمین میں کوئی حجت خدا نہ ہو فرمایا نہیں میں نے کہا کیا دو امام بھی ایک وقت میں ہو سکتے ہیں فرمایا نہیں مگر ایک ان میں سے صامت ہو سکتا ہے۔

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال سمعتہ یقول ان الارض لا تخلو الا وفیھا امام کیما ان زاد المومنون شیئاً ردھم وان نقصوا شیئاً اتمہ لھم

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام کو فرماتے سنا زمین حجت خدا سے خالی نہیں رہتی اس میں ایک امام ضرور رہتا ہے تاکہ مومنین اگر امر دین میں اگر کوئی زیادتی کر دیں تو وہ رد کر دے اور اگر کمی کریں تو اس کو ان کے لئے پورا کر دے

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال ما زالت الارض الا وللہ فیھا الحجۃ یعرف الحلال والحرام ویدعو الناس الی سبیل اللہ

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے زمین میں کوئی نہ کوئی حجت خدا سے ضرور رہتا ہے وہ لوگوں کو حلال و حرام کی معرفت کراتا ہے اور ان کو راہ خدا کی طرف بلاتا ہے

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال قلت اتبقی الارض بغیر امام قال لا

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ زمین بغیر حجت خدا کے باقی نہیں رہ سکتی

اصل ۔ قال ابو عبد اللہ علیہ السلام ان اللہ لم یدع الارض بغیر عالم ولولا ذلک لم یعرف الحق من الباطل

فرمایا صادق آل محمد نے خدا نے بغیر عالم کے زمین کو نہیں چھوڑا اور اگر ایسا ہوتا تو حق باطل سے جدا نہ ہوتا

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام ان اللہ اجل واعظم من ان یترک الارض بغیر امام عادل

فرمایا حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے ذات باری اس سے اجل و اعظم ہے کہ وہ زمین کو بغیر امام عادل کے چھوڑ دے

اصل قال امیر المومنین علیہ السلام اللھم انک لا تخلی الارض من حجۃ لک علی خلقک

فرمایا امیر المومنین علیہ السلام نے خداوندا تو زمین کو بغیر اپنی حجت کے اپنے بندوں پر خالی نہیں چھوڑتا

اصل قال ابو جعفر علیہ السلام ما ترک اللہ الارض منذ قبض آدم وفیھا امام یھتدی بہ الی اللہ وھو حجتہ علی عبادہ ولا تبقی الارض بغیر امام حجۃ اللہ علی عبادہ

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے خدا نے زمین کو جب سے آدم کا انتقال ہوا کبھی اپنی زمین کو بغیر امام کے نہیں چھوڑا یہ امام لوگوں کو اللہ کی طرف ہدایت کرتا ہے اور اس کے بندوں پر اس کی حجت ہوتا ہے۔ زمین کسی وقت وجود امام سے خالی نہیں رہی۔ یہ حجت خدا ہوتا ہے اس کے بندوں پر

اصل عن ابی الحسن الرضا علیہ السلام قال قلت اتبقی الارض بغیر امام قال لا قلت فانا نروی عن ابی عبد اللہ علیہ السلام انھا لا تبقی بغیر امام

راوی کہتا ہے میں نے امام رضا علیہ السلام سے کہا کیا زمین بغیر امام باقی رہتی ہے فرمایا نہیں میں نے کہا ہم امام جعفر صادق علیہ السلام سے یہ روایت کرتے ہیں کہ بغیر امام

الا ان يسخط الله تعالى على اهل الارض او على العباد قال لا تبقى اذا لساخت

زمین باقی نہیں رہتی مگر جب الله اہل ارض اور بندوں سے ناراض ہو۔ ایسی صورت میں وہ باقی نہ رہے گی اور ویران ہو جائے گی

**اصل** عن ابی جعفر علیہ السلام قال لو ان الامام رفع من الارض ساعة لماجت باهلها كما يموج البحر باهله

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے اگر ایک ساعت کے لئے بھی امام روئے زمین پر نہ ہو تو زمین مع اپنے اہل کے اس طرح حرکت میں آئے گی جس طرح کشتی والوں کے لئے دریا میں تموج پیدا ہوتا ہے

**اصل** سالت ابا الحسن الرضا هل تبقى الارض بغير امام قال لا قلت انا نروى انها لا تبقى الا ان يسخط الله عز وجل على العباد قال لا تبقى اذا لساخت

راوی کہتا ہے میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا کیا بغیر امام کے زمین باقی رہ سکتی ہے فرمایا نہیں۔ میں نے کہا ہم روایت کرتے ہیں کہ زمین بے امام نہ ہوگی مگر جب خدا اپنے بندوں سے ناخوش ہو فرمایا اس وقت وہ اضطراب میں آئے گی

# چھٹا باب اگر روئے زمین پر صرف دو آدمی ہونگے تو ان میں ایک حجت خدا ہوگا

**اصل** قال سمعت ابا عبد الله علیہ السلام يقول لو لم يبق فی الارض الا اثنان لكان احدهما الحجة

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام کو کہتے سنا اگر روئے زمین پر صرف دو آدمی باقی رہ جائیں گے تو ان میں سے ایک حجت خدا ہوگا

**اصل** عن ابی عبد الله ع قال لو بقی اثنان لكان احدهما الحجة على صاحبه

فرمایا امام جعفر صادق ع نے اگر زمین پر دو آدمی بھی ہونگے تو ان میں سے ایک دوسرے پر حجت ہوگا

**اصل** قال ابو عبد الله علیہ السلام لو كان الناس رجلين لكان احدهما الامام و قال ان آخر من يموت الامام لئلا يحتج احد على الله عز و جل انه تركه بغير حجة الله عليه

امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا اگر دو آدمی بھی باقی رہیں گے تو ایک ان میں سے امام ہوگا اور سب سے آخر میں مرنے والا امام ہوگا تاکہ بندوں کی خدا پر یہ حجت نہ ہو کہ اس کو بے حجت خدا چھوڑ دیا گیا

اصل قال سمعت ابا عبد الله علیہ السلام یقول لولم یبق فی الارض الا اثنان لکان احدھما الحجة او الثانی الحجة

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق کو فرماتے سنا کہ اگر دو آدمی بھی باقی رہیں گے تو ان میں سے ایک حجت ہوگا یا دوسرا

اصل عن ابی عبد الله علیہ السلام قال لولم یکن فی الارض الا اثنان لکان الامام احدھما

امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا اگر زمین پر صرف دو آدمی باقی رہیں گے تو ایک ان میں سے حجت ہوگا

# ساتواں باب معرفت امام اور اس کی طرف رجوع

اصل عن ابی حمزة قال لی ابو جعفر علیہ السلام انما یعبد الله من یعرف الله فاما من لا یعرف الله فانما یعبده هكذا ضلالا قلت جعلت فداك فما معرفة الله قال تصدیق الله عزوجل وتصدیق رسوله وموالاة علی علیہ السلام والائتمام به وبائمة الهدی علیهم السلام والبراءة الی الله عزوجل من عدوهم هكذا یعرف الله عزوجل

ابو حمزہ سے مروی ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا عبادت خدا وہ کرتا ہے جو اللہ کی معرفت رکھتا ہے اور جو معرفت نہیں رکھتا وہ ضلالت کے ساتھ عبادت کرتا ہے میں نے پوچھا اللہ کی معرفت کیا ہے فرمایا اللہ کی اور اس کے رسول کی تصدیق اور علی علیہ السلام سے دوستی اور انکو اور دیگر ائمہ ہدیٰ کو امام جاننا اور ان کے دشمنوں سے اظہار براءت کرنا۔ اس طرح معرفت باری تو حاصل ہوتی ہے

اصل عن ابن اذینة حدثنا غیر واحد عن احدهما علیهما السلام انه قال لا یكون العبد مؤمنا حتی یعرف الله ورسوله والائمة كلهم وامام زمانه ویرد الیه ویسلم له ثم قال كیف یعرف الآخر وهو یجهل الاول

ابن اذینہ سے مروی ہے کہ ایک سے زیادہ لوگوں نے امام محمد باقر علیہ السلام یا امام جعفر صادق علیہ السلام سے نقل کیا ہے کہ آپ نے فرمایا کوئی بندہ مومن نہیں ہو سکتا جب تک اللہ اور اسکے رسول اور تمام ائمہ کو نہ پہچانے اور اپنے امام زمانہ کو بھی اور اپنے معاملات انکی طرف رجوع کرے اور اپنے کو انکے سپرد کرے پھر فرمایا جو اول سے جاہل ہے وہ آخر کو کیا جانے گا

اصل عن زرارة قال قلت لابی جعفر علیہ السلام اخبرنی عن معرفة الامام منكم واجبة علی جمیع الخلق فقال ان الله عزوجل بعث محمدا صلی الله علیه وآله الی الناس اجمعین رسولا وحجة الله علی جمیع خلقه

زرارہ سے مروی ہے کہ میں نے امام محمد باقرؑ سے کہا کہ مجھے معرفت امام کے متعلق بتلائیے کیا وہ واجب ہے تمام مخلوق پر فرمایا اللہ تعالیٰ نے محمد مصطفیٰ کو بھیجا تمام لوگوں کی طرف رسول اور اپنی حجت بنا کر تمام مخلوق پر۔



## اصل

قال امیر المومنینؑ ان للہ نہراً دون عرشہ ودون النہر الذی دون عرشہ نور نورہ وان فی حافتی النہر روحین مخلوقین۔ روح القدس وروح من امرہ وان للہ عشر طینات خمسۃ من الجنۃ وخمسۃ من الارض ففسر الجنان وفسر الارض ثم قال ما من نبی ولا ملک من بعدہ جبلہ الا نفخ فیہ من احدی الروحین وجعل النبی من احدی الطینتین قلت لابی الحسن الاول ما الجبل فقال الخلق غیرنا اہل البیت ان اللہ عز وجل خلقنا من عشر طینات ونفخ فینا من الروحین جمیعاً فاطیب بہا طیباً

وروی غیرہ عن ابی الصامت قال طین الجنان جنۃ عدن وجنۃ الماوی وجنۃ النعیم والفردوس والخلد وطین الارض من مکۃ والمدینۃ والکوفۃ وبیت المقدس والحایر

## اصل

عن ابوحمزۃ ثمالی قال سمعت اباجعفر علیہ السلام یقول ان اللہ خلقنا من اعلی علیین وخلق قلوب شیعتنا مما خلقنا وخلق ابدانہم من دون ذلک فقلوبہم تہوی الینا لانہا خلقت مما خلقنا ثم تلا ھذہ الآیہ کلا ان کتاب الابرار لفی علیین وما ادرٰک ما علیون کتاب مرقوم یشہدہ المقربون وخلق عدونا من سجین وخلق قلوب شیعتہم مما خلقہم منہ وابدانہم من دون ذلک فقلوبہم تہوی الیہم لانہا خلقت مما خلقوا منہ ثم تلا ھذہ الآیہ کلا ان کتاب الفجار لفی سجین وما ادرٰک ما سجین کتاب مرقوم

امیر المومنین نے فرمایا عرش الٰہی کے پاس ایک نہر ہے اور عرش الٰہی کے نزدیک ایک نور ہے جس نے اس نہر کو روشن بنا دیا ہے اور اس نہر کے دونوں طرف دو روحیں خلق فرمائی ہیں روح القدس اور روح من امرہ اور خدا نے دس طینتیں خلق فرمائی ہیں پانچ جنت سے ہیں اور پانچ زمین سے پھر آپ نے دونوں کی تفسیر بیان کی اور فرمایا۔ جو کوئی نبی یا فرشتہ اس کے بعد پیدا ہوا اس میں ان دو نوروں میں سے ایک روح ڈالی جاتی ہے اور اسی ایک روح سے نبی بنایا جاتا ہے راوی کہتا ہے میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا جبل سے کیا مراد ہے فرمایا ہم اہلبیت سے غیر کی خلقت ہے خدا نے ہماری خلقت دسوں طینتوں سے کی ہے اور ہم میں دونوں روحیں پھونکی ہیں اور انکو پوری پاکیزگی عطا کی ہے۔ ابوصامت نے روایت کی ہے کہ جنت کی پانچ مٹی سے مراد جنت عدن۔ جنت نعیم۔ جنت الماوی۔ جنت الفردوس اور جنت الخلد ہے اور طینت ارض سے مراد مکہ۔ مدینہ۔ کوفہ۔ بیت المقدس اور حایر (کربلا) ہے

ابوحمزہ ثمالی سے مروی ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے سنا کہ خدا نے ہم کو علیین سے پیدا کیا ہے اور ہمارے شیعوں کے قلوب کو اسی مٹی سے پیدا کیا جس سے ہم کو پیدا کیا اور ان کے ابدان کو دوسری مٹی سے یہی وجہ ہے کہ ان کے دل ہماری طرف مائل ہیں کیونکہ وہ ہماری مٹی سے بنے ہیں پھر یہ آیت تلاوت کی نیکوں کی کتاب علیین میں ہے اور تم کیا جانو علیین کیا ہے وہ کتاب مرقوم ہے جس کے گواہ مقرب لوگ ہیں اور ہمارے دشمن سجین سے پیدا کئے گئے ہیں اور ان کے مریدوں کے دل انہی کی مٹی سے اور بدن اور مٹی سے اسی لئے ان کے دل انکی طرف مائل ہیں پھر یہ آیت پڑھی۔ کتاب فجار سجین میں ہے اور تم کیا جانو سجین کیا ہے وہ کتاب مرقوم ہے۔

**اصل** سالت ابا عبد الله علیہ السلام عن قول الله عز وجل الذین قالوا ربنا الله ثم استقاموا فقال ابو عبد الله علیہ السلام استقاموا علی الائمۃ واحد بعد واحد تتنزل علیہم الملائکۃ ان لا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا آیہ الذین قالوا ربنا اللہ کے متعلق فرمایا حضرت نے اس سے مراد یہ ہے ائمہ کی امامت پر یکے بعد دیگرے ملائکہ ان پر نازل ہوتے ہیں اور کہتے ہیں نہ آئندہ کا خوف کرو نہ پچھلی باتوں کا غم ہم کو اس جنت کی بشارت دی جاتی ہے جس کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے

## تیئسواں باب ائمہ معدن علم شجرہ نبوت اور مختلف ملائکہ ہیں

**اصل** عن ابی الجارود قال قال علی بن الحسین علیہ السلام ما ینقم الناس منا فنحن والله شجرۃ النبوۃ ومعدن العلم ومختلف الملائکۃ

ابو الجارود نے حضرت علی بن الحسین سے روایت کی ہے کہ حضرت نے فرمایا لوگ ہماری فضیلت کے کیوں منکر ہیں ہم واللہ شجرہ نبوت ہیں۔ علم کی کان ہیں اور ملائکہ کے آنے جانے کی جگہ ہیں۔

**اصل** ۔ عن جعفر بن محمد عن ابیہ قال قال امیر المومنین علیہ السلام انا اھل البیت شجرۃ النبوۃ وموضع الرسالۃ ومختلف الملائکۃ وبیت الرحمۃ ومعدن العلم

امام جعفر صادق ؑ نے اپنے پدر بزرگوار سے روایت کی ہے کہ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا ہم اہل بیت شجرہ نبوت مقام رسالت اور ملائکہ کے آنے جانے کی جگہ۔ رحمت کا گھر اور علم کی کان ہیں۔

**اصل** عن خیثمۃ قال قال لی ابو عبد الله علیہ السلام یا خیثمۃ نحن شجرۃ النبوۃ وبیت الرحمۃ ومفاتیح الحکمۃ ومعدن العلم وموضع الرسالۃ ومختلف الملائکۃ وموضع سر الله ونحن ودیعۃ الله فی عبادہ ونحن حرم الله الاکبر ونحن ذمۃ الله ونحن عہد الله فمن وفی بعہدنا فقد وفی بعہد الله ومن خفرھا فقد خفر ذمۃ الله وعہدہ

خیثمہ سے مروی ہے کہ امام جعفر صادق علیہ السلام نے مجھ سے فرمایا اے خیثمہ ہم شجرہ نبوت ہیں اور بیت رحمت ہیں اور باب حکمت کی کنجیاں ہیں۔ علم کی کان ہیں اور رسالت کا مقام ہیں اور ملائکہ کے اترنے کی جگہ ہیں اور مقام سر الہی ہیں اور ہم اللہ کی ودیعت ہیں اس کے بندوں میں ہم اللہ کا حرم اکبر ہیں ہم اللہ کی طرف سے اس کے دین کی بقا کے ذمہ دار ہیں ہم اللہ کے عہد ہیں پس جس نے ہمارے عہد کو پورا کیا اس نے خدا کے عہد کو پورا کیا اور جس نے اسے توڑا اس نے اللہ کے ذمہ اور عہد کو توڑا۔



# ۳۴واں باب ائمہ کے سوا کسی نے پورا قرآن جمع نہیں کیا ان کے پاس کل قرآن کا علم تھا



**اصل** عن جابر قال سمعت ابا جعفرؑ یقول ما ادعی احد من الناس انه جمع القرآن کله کما انزل الا کذاب وما جمعه وحفظه کما نزله الله تعالیٰ الا علی بن ابی طالب والائمة من بعده علیهم السلام

**اصل** عن ابی جعفر انه قال ما یستطیع احد ان یدعی ان عنده جمیع القرآن کله ظاهره وباطنه غیر الاوصیاء

**اصل** قال سمعت ابا جعفر علیه السلام یقول ان من علم ما اوتینا تفسیر القرآن واحکامه وعلم تغییر الزمان وحدثانه اذا اراد الله بقوم خیرا اسمعهم ولو اسمع من لم یسمع لولی معرضا کان لم یسمع ثم امسك هنیئة ثم قال ولو وجدنا اوعیة او مستراحا لقلنا والله المستعان

**اصل** قال سمعت ابا عبد الله علیه السلام یقول والله انی لاعلم کتاب الله من اوله الی آخره کانه فی کفی فیه خبر السماء وخبر الارض وخبر ما کان وخبر

جابر سے مروی ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا سوائے جھوٹے کے اور کسی نے موافق تنزیل پورے قرآن کے جمع کرنے کا دعویٰ نہیں کیا سوائے علی بن ابی طالب اور ان کے بعد کے ائمہ علیہم السلام کے موافق تنزیل نہ کسی نے اس کو جمع کیا اور نہ حفظ کیا۔

امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کسی کی یہ طاقت نہیں کہ یہ دعویٰ کرے کہ اس کے پاس ظاہر و باطن قرآن کا پورا پورا علم ہے سوائے اوصیا علیہم السلام کے

راوی کہتا ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام کو فرماتے سنا کہ جو علم ہم کو دیا گیا ہے وہ تفسیر قرآن اور اس کے احکام کے متعلق ہے اور زمانہ کے تغیرات اور حوادث کے متعلق ہے جب خدا کسی قوم سے نیکی کا ارادہ کرتا ہے تو اس کو اپنی آیات کے متعلق سمجھاتا ہے اور جو سنتا نہیں تو اس کے سمجھنے سے روگردانی کرتا ہے گویا اس نے سنا ہی نہیں۔ پھر امام کچھ دیر کے لئے خاموش رہے پھر فرمایا اگر ہم کچھ ایسے لوگ پاتے ہیں جو زبان بند رکھتے ہیں یا آرام طلبی میں ہیں تو ہم ان کو سمجھاتے ہیں اگرچہ ان پر بات کا اثر نہ ہو یہ محض اتمام حجت کے لئے ہوتا ہے اور اللہ سے مدد چاہتے ہیں

راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام کو فرماتے سنا میں کتاب اللہ کا اول سے آخر تک جاننے والا ہوں گویا وہ میری مٹھی میں ہے اس میں آسمان و زمین کی خبر ہے اور

مَا هُوَ كَائِنٌ قَالَ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ فِيهِ تِبْيَانُ كُلِّ شَيْءٍ

جو کچھ ہو چکا اور جو ہونے والا ہے خدا فرماتا ہے اس میں ہر شے کا بیان ہے۔

**اصل** ۔ عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال قال الذی عندہ علم من الکتاب انا آتیک بہ قبل ان یرتد الیک طرفک قال ففرج ابو عبد اللہ بین اصابعہ فوضعھا فی صدرہ ثم قال وعندنا واللہ علم الکتاب کلہ

راوی کہتا ہے امام جعفر صادق علیہ السلام سے آیہ قال الذی عندہ علم من الکتاب کے متعلق پوچھا گیا تو آپ نے اپنی اپنی انگلیوں کو کھول کر سینہ پر رکھا اور فرمایا واللہ ہمارے پاس کل کتاب کا علم ہے

**اصل** قلت لابی جعفر قل کفی باللہ شہیدا بینی وبینکم ومن عندہ ام الکتاب قال ایانا عنی وعلی اولنا وافضلنا وخیرنا بعد النبی

راوی کہتا ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا آیۃ قل کفی باللہ شہیدا الخ میں من عندہ علم الکتاب سے جس کے پاس پوری کتاب کا علم ہے اس سے کون مراد ہے فرمایا اس سے مراد ہم ہیں اور علی ہم سے اول وافضل ہیں اور آنحضرت کے بعد سب سے بہتر

## ۳۵ واں باب ائمہ علیہم السلام کو اسم اعظم دیا گیا

**اصل** ۔ عن ابی جعفر علیہ السلام قال ان اسم اللہ الاعظم علی ثلثۃ وسبعین حرفا وانما کان عند آصف منہا حرف واحد فتکلم بہ فخسف بالارض ما بینہ وبین سریر بلقیس حتی تناول السریر بیدہ ثم عادت الارض کما کانت اسرع من طرفۃ العین ونحن عندنا من الاسم الاعظم اثنان وسبعین حرفا وحرف واحد عند اللہ تبارک وتعالی استاثر بہ فی علم الغیب عندہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العظیم

امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا اسم اعظم الہی کے ۷۳ حرف ہیں آصف برخیا وزیر سلیمان کے پاس صرف ایک حرف تھا اسی سے انھوں نے کلام کیا پس ان کے اور تخت بلقیس کے درمیان زمین سمٹ گئی یہاں تک کہ انھوں نے تخت کو اپنے ہاتھ سے اٹھالیا اور طرفۃ العین میں زمین جیسی تھی ویسی ہی ہو گئی۔ ہمارے پاس اس اسم اعظم کے بہتر حرف ہیں اور ایک حرف اللہ کے پاس ہے اسی سے ممتاز ہوا وہ علم غیب میں اور نہیں ہے طاقت وقوت مگر عظیم المرتبت خدا سے

**اصل** قال سمعت اباعبد اللہ علیہ السلام یقول ان عیسی بن مریم اعطی حرفین کان یعمل بہما

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ عیسی مریم کے پاس دو حرف تھے انہی دونوں سے وہ اعجاز دکھاتے تھے

واعطی موسیٰ اربعۃ احرف واعطی ابراہیم ثمانیۃ
احرف واعطی نوح خمسۃ عشر حرفاً واعطی آدم خمسۃ
وعشرین حرفاً وان اللہ تعالیٰ جمع ذلک کلہ لمحمد ص
وان اسم اللہ الاعظم ثلاثۃ وسبعون حرفاً اعطی محمد
اثنین وسبعین حرفاً وحجب عنہ حرف واحد

اور موسیٰ کو چار حرف دیئے گئے اور ابراہیم کو ۸ ۔ نوح کو
۱۵ اور آدم کو ۲۵ اور حضرت محمد مصطفیٰ کے لئے خدا نے یہ سب جمع
کر دیئے خدا کے اسم اعظم میں ۷۳ ، حرف ہیں ان میں سے آنحضرت
کو ۷۲ ، دیئے گئے اور ایک حرف پوشیدہ رکھا گیا

**اصول** - عن ابی الحسن صاحب العسکری علیہ السلام
قال سمعتہ یقول اسم اللہ الاعظم ثلاثۃ وسبعون
حرفاً کان عند آصف حرف فتکلم بہ فانخرقت لہ
الارض فیما بینہ وبین سبا فتناول عرش بلقیس
ثم انبسطت الارض فی اقل من طرفۃ عین وعندنا
منہ اثنان وسبعون حرفاً وحرف عند اللہ مستاثر
بہ فی علم الغیب

امام حسن عسکری علیہ السلام کے پدر بزرگوار امام علی نقی علیہ السلام
سے مروی ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اسم اعظم کے ۷۳ ، حرف ہیں
ان میں سے آصف کے پاس صرف ایک حرف تھا جس سے
انھوں نے کلام کیا زمین ان کے اور شہر سبا کے درمیان سمٹی
اور انھوں نے تخت کو اٹھالیا پھر وہ طرفۃ العین میں سمٹ
گئی اور ہمارے پاس بہتر حرف ہیں اللہ کے پاس وہ ایک حرف
ہے جس سے وہ علم غیب میں ممتاز ہے

## ۳۶ واں باب ائمہ انبیا علیہم السلام کی آیات میں سے ہیں

**اصول** عن ابی جعفر علیہ السلام قال کانت عصا
موسیٰ لآدم فصارت الی شعیب ثم صارت الی موسیٰ
بن عمران وانہا لعندنا وان عہدی بہا آنفاً وہی
خضراء کہیئتہا حین انتزعت من شجرتہا وانہا
لتنطق اذا استنطقت اعدت لقائمنا علیہ السلام
یصنع بہا ما کان یصنع موسیٰ وانہا لتروع وتلقف
ما یافکون وتصنع ما تومر بہ انہا حیث اقبلت تلقف
ما یافکون یفتح لہا شفتان احدہما فی الارض
والاخری فی السقف وبینہما اربعون ذراعاً تلقف
ما یافکون بلسانہا

ابو جعفر علیہ السلام سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا موسیٰ
کا عصا پہلے آدم کو ملا تھا پھر شعیب کے پاس آیا پھر ان سے
موسیٰ کو ملا اور وہ ہمارے پاس ہے اور اس عصا سے
ہمارا تعلق اس وقت سے ہے جب وہ ہرا تھا اور اپنی اصلی صورت
میں اپنے درخت سے جدا ہوا تھا اور بولتا ہے جب اسے
بلایا جاتا ہے یہ ہمارے قائم کے لئے مہیا کیا گیا ہے وہ وہی
کام انجام کرے گا جو موسیٰ نے کیا تھا وہ ملہم ہوگا بالہام
الٰہی اور نگل جائیگا ان کے فریب کے اسباب کو اور جو اسے
حکم دیا جائے گا وہ وہی کرے گا وہ جب آئے گا تو ہر سبب
کر جائے گا ان چیزوں کو جن سے لوگ دھوکہ دیتے تھے ہونگے
اس کے دو ہونٹ ہونگے ایک زمین میں ہوگا دوسرا چھت پر اور

اصل سالت اباجعفر عن قوله تعالى الذين يمشون على الارض هونا " قال هو الاوصياء من مخافة عدوهم

اصل عن اصبغ بن نباتة انه سال امير المومنين عليه السلام عن قوله تعالى أن اشكر لي ولوالديك الى المصير فقال الوالدان الذان اوجب الله لهما الشكر، هما الذان ولد العلم وورثا الحكم وامر الناس بطاعتهما ثم قال الله الى المصير فمصير العباد الى الله والدليل على ذالك الوالدان ثم عطف القول على ابن حنتمة وصاحبه فقال في الخاص والعام فان جاهداك على ان تشرك بي تقول في الوصية وتعدل عمن امرت بطاعته فلا تطعهما ولا تسمع قولهما ثم عطف القول على الوالدين فقال وصاحبهما في الدنيا معروفا يقول عرف الناس فضلهما وادع الى سبيلهما وذلك قوله واتبع سبيل من اناب الي ثم الي مرجعكم فقال الى الله ثم الينا فاتقوا الله ولا تعصوا الوالدين فان رضاهما رضى الله وسخطهما سخط الله




سورہ الفرقان کی اس آیت کے متعلق " وہ زمین پر دبے دبے چلتے ہیں" امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا وہ اوصیائے رسول ہیں جو دشمنوں کے خوف سے ایسا کرتے ہیں

اصبغ بن نباتہ نے امیر المومنین سے سورہ لقمان کی اس آیت کے متعلق پوچھا شکر کرو میرا اور اپنے والدین کا اور بازگشت میری ہی طرف ہے فرمایا وہ والدین جن کا شکر اللہ نے واجب کیا ہے جنہوں نے علم کو دیا اور حکمت کا وارث بنایا اللہ نے ان دونوں کی اطاعت کا حکم دیا ہے پھر فرمایا بازگشت میری طرف ہے پس یہ مصیر الی اللہ دلیل ہے ان ہی والدین کی طرف پھر آپ نے کلام کا رخ بدلا ابن حنتمہ اور اس کے ساتھی کی طرف اور فرمایا پھر حکم ہے خاص و عام کے لئے اگر وہ شرک باللہ کی طرف تجھے لے جانا چاہیں تو ان کی اطاعت نہ کرو اور انکی بات نہ سن۔ پھر والدین کے متعلق فرمایا دنیا میں ان کے ساتھ رہو اور اچھا برتاو ان کے ساتھ کرو۔ خدا نے انکی فضیلت کو اس طرح ظاہر کیا اور حکم دیا کہ ان دونوں کے (علم و حکمت دینے والے) راستہ کی طرف لوگوں کو بلاؤ اور اتباع کرو اس کے راستہ کا جو میری طرف رجوع کرے۔ تمہاری بازگشت میری طرف ہے اس کے بعد امام نے فرمایا ہماری طرف

پس اللہ سے ڈرو اور ان والدین کا جو تمکو علم و حکمت کا درس دے کر ہدایت کرنے والے ہیں ان کی نافرمانی نہ کرو اگر وہ راضی ہوگئے تو سمجھو اللہ راضی ہے اور اگر وہ ناراض ہوئے تو بس پھر خدا بھی ناراض ہے

خلاصہ حدیث یہ ہے کہ ماں باپ حقیقی صورت میں جنکی اطاعت ہر حالت میں فرض ہے ہمارے دینی پیشوا ہیں




وانجیل میں پاتے ہیں یعنی ذکر نبی و وصی اور قائم آل محمد جو
جو امر بالمعروف و نہی عن منکر کرنے والے ہیں اور منکر وہ ہے
جو انکار کرے فضیلت امام کا اور اس کی امامت کا۔
اور آیہ یحل لھم الطیبات (حلال کرتا ہے ان کے لئے پاکیزہ
چیزوں کو) کا مطلب یہ ہے کہ علم کو اس کے اہل سے لیا جائے
اور یحرم من الخبائث کا مطلب یہ ہے کہ مخالفت قول
امام ہے اور یضع عنھم اصرھم کا مطلب یہ ہے کہ ان سے
ان گناہوں کا بوجھ ہٹا دے جو فضیلت امام کی معرفت سے
پہلے تھا والاغلال التی کانت علیھم سے مراد وہ طوق
لعنت ہیں جو ان کے قول کی بنا پر تھے کہ ترک فضیلت امام
کے خلاف انہیں حکم نہیں دیا گیا۔ لیکن جب انھوں نے فضیلت
امام کو پہچان لیا تو ان سے یہ بوجھ گناہوں کا ہٹا دیا گیا۔
اصر کے معنی ہیں گناہ۔ پھر خدا نے فرمایا الذین امنوا بہ یعنی
امام پر ایمان لائے وعزروہ ونصروہ الخ یعنی پھر انھوں
نے اس کی عزت کی اور نصرت کی اور اس نور کی پیروی
کی جو اس کے ساتھ نازل کیا گیا ہے تو یہی لوگ فلاح پانے
والے ہیں۔ یعنی جو لوگ جبت و طاغوت کی عبادت سے
بچے رہے اور جبت و طاغوت فلاں فلاں ہیں اور عبادت
سے مراد انکی اطاعت و فرمانبرداری ہے ثم انیبوا الی
ربکم واسلموا لہ یعنی تم اللہ کی طرف رجوع کرو اور اسی کے
فرمانبردار ہو۔ پھر خدا نے انکی جزا بتائی "بشارت" ان کے
لئے حیات دنیا و آخرت میں

والامام یبشرھم بقیام القائم وظھورہ وبقتل اعدائھم
وبالنجاۃ فی الآخرۃ والورود علی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ
الصادقین علی الحوض

اور امام ان کو بشارت دیتا ہے قائم آل محمد کے ظہور کی
اور ان کے دشمنوں کو قتل کرنے اور نجات آخرت کی اور
حوض کوثر پر صادقین (ائمہ) کے ورود کی

توضیح اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر اللہ چاہتا تو سب آدمی ایک ہی مذہب کے ہوتے یعنی مومن لیکن اس نے جبر نہیں کیا اور
امر دین کو انکی مرضی پر چھوڑ دیا اس لئے وہ اپنے عقاید میں مختلف ہو گئے مگر جن پر اللہ نے رحم کیا انھوں نے امام برحق کی پیروی کی






قلت "لمن شاء منكم ان يتقدم او يتاخر"
قال من تقدم الى ولايتنا اخر عن سقر ومن تاخر
عنا تقدم الى سقر "الا اصحاب اليمين" قال
هم والله شيعتنا قلت "لم نك من المصلين"
قال انما لم نتولى وصى محمد والاوصياء من بعده
ولا يصلون عليهم قلت "فما لهم عن التذكرة
معرضين" قال عن الولاية معرضين قلت "كلا
انها تذكرة" قال الولاية

قلت "يوفون بالنذر" قال يوفون بالنذر الذى
اخذ عليهم فى الميثاق من ولايتنا

قلت "انا نحن نزلنا عليك القرآن تنزيلا" قال بولاية
تنزيلا قلت هذا تنزيل قال نعم ذا تاويل

میں نے کہا یہ شک کیا تھا۔ فرمایا شک اہل کتاب اور ان
مومنوں سے جن کا ذکر اللہ نے کیا اس میں کوئی
ان کو ولایت میں شک نہیں تھا
میں نے کہا اس کا کیا مطلب ہے "نہیں ہے یہ مگر انسان کے
لئے نصیحت"۔ فرمایا اس سے مراد ہے ولایت علی۔
میں نے کہا اس آیت سے کیا مراد ہے "یہ ایک سب بڑی
چیز ہے" فرمایا اس سے مراد ہے ولایت
میں نے کہا اس آیت سے کیا مراد ہے تم میں سے جو چاہے
مقدم ہو یا موخر۔ فرمایا جس نے سبقت کی ہماری ولایت
کی طرف وہ روک دیا گیا جہنم سے اور جو پیچھے رہا ہماری
ولایت میں وہ سب سے پہلے جہنم میں ڈال دیا گیا۔
میں نے پوچھا اصحاب یمین سے کون مراد ہیں فرمایا خدا
کی قسم وہ ہمارے شیعہ ہیں۔ میں نے پوچھا "ہم نہیں
تھے مصلین" سے کون مراد ہیں فرمایا وہ لوگ جنہوں نے
ولایت کو وصی محمد اور ان کے بعد والے اوصیا کی ولایت
کو تسلیم نہ کیا اور ہم پر صلوات نہیں بھیجی۔ میں نے پوچھا
اس سے کیا مراد ہے "وہ تذکرہ سے روگردانی کرتے
رہے" فرمایا وہ لوگ مراد ہیں جو تذکرہ ولایت سے
روگردانی کرتے رہے۔ میں نے پوچھا اس سے کیا مراد ہے
"بے شک وہ نصیحت ہے" فرمایا ولایت مراد ہے
میں نے کہا اس سے کیا مراد ہے "وہ نذر کو وفا کرتے ہیں"
فرمایا نذر سے وہ مراد ہے جو روز میثاق ہماری ولایت
کے متعلق تھی
میں نے کہا اس آیت سے کیا مراد ہے "ہم نے تم پر قرآن
کو نازل کیا" فرمایا اس سے تنزیل ولایت مراد ہے
میں نے کہا کیا یہ تنزیل ہے فرمایا ہاں لیکن بتاویل یعنی
بیان ہے آیات سابقہ کے متعلق



قلت إن هذه تذكرة قال الولاية

قلت يدخل من يشاء في رحمته قال في ولايتنا قال والظالمين اعدّ لهم عذاباً اليماً الا ترى ان الله يقول وما ظلمونا ولكن كانوا انفسهم يظلمون قال ان الله اعزّ وامنع من ان يظلم او ينسب نفسه الى ظلم ولكن الله خلطنا بنفسه فجعل ظلمنا ظلمه وولايتنا ولايته ثم انزل بذلك قرآناً على نبيه فقال وما ظلمناهم ولكن كانوا انفسهم يظلمون قلت هذا تنزيل قال نعم




قلت ويل يومئذ للمكذبين قال يقول ويل للمكذبين يا محمد بما اوحيت اليك من ولاية علي بن ابي طالب الم نهلك الاولين ثم نتبعهم الآخرين قال الاولين الذين كذبوا الرسل في طاعة الاوصياء كذلك نفعل بالمجرمين قال من اجرم الى آل محمد وركب من وصيه ما ركب

قلت ان المتقين قال نحن والله وشيعتنا ليس على ملة ابراهيم غيرنا وسائر الناس منها براء




میں نے کہا اس آیت سے کیا مراد ہے فرمایا تذکرہ سے مراد ہے ولایت

میں نے اس آیت کے متعلق پوچھا "اپنی رحمت میں جسے چاہتا ہے داخل کر لیتا ہے" فرمایا اس سے مراد ہے ہماری ولایت اور خدا نے فرمایا اور ظالموں کے لئے دردناک عذاب تیار ہے: کیا تم (راوی) نہیں غور کرتے کہ خدا نے فرمایا ہے کہ انھوں نے ہم پر ظلم نہیں کیا بلکہ انھوں نے خود اپنے اوپر ظلم کیا ہے پھر فرمایا اللہ کی شان اس سے بہت ارفع و اعلیٰ ہے کہ اس پر ظلم کیا جائے یا ظلم کی طرف اس کو نسبت دی جائے۔ لیکن خدا نے اپنے نفس کے ساتھ ہم کو بھی شامل کر لیا ہے اور اس نے ہم پر ظلم کو اپنے اوپر ظلم قرار دیا ہے اور ہماری ولایت کو اپنی ولایت بتایا ہے پھر اپنے نبی پر قرآن کو نازل کیا اور فرمایا ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا بلکہ انھوں نے اپنے نفسوں پر خود ظلم کیا" میں نے کہا جو آپ نے فرمایا یہ تنزیل ہے فرمایا ہاں

میں نے پوچھا کیا مراد ہے اس آیت میں عذاب ہو جھٹلانے والوں پر فرمایا مراد یہ ہے کہ اے محمد ولایت علی کے بارہ میں جو تم پر وحی کی ہے اس کے جھٹلانے والوں پر عذاب ہوگا۔ پھر فرمایا ہے کیا ہم نے اولین کو اور ان کے بعد آخرین کو ہلاک نہیں کیا اولین سے مراد وہ لوگ ہیں جنہوں نے اوصیا کی اطاعت میں مرسلین کو جھٹلایا تھا اور ہم مجرمین کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں" پھر حضرت نے فرمایا مجرم سے مراد مجرم آل محمد ہیں جنہوں نے آنحضرت کے وصی کے ساتھ کیا جو کیا

میں نے پوچھا متقین سے کون مراد ہیں فرمایا واللہ ہم اور ہمارے شیعہ ہمارے علاوہ دوسرے لوگ ملت ابراہیم پر نہیں اور وہ لوگ اس ملت سے الگ ہیں۔

قلت يوم يقوم الروح والملائكة صفا لا يتكلمون الخ قال نحن والله المأذون لهم يوم القيامة والقائلون صوابا

ہم نے کہا سورہ نباء کی اس آیت کا کیا مطلب ہے اس روز روح اور ملائکہ صف بصف کھڑے ہونگے الخ فرمایا امام نے اس سے مراد یہ ہے کہ روز قیامت ہم کو کلام کرنے کی اجازت ہوگی اور ہم سچ بات کہنے والے ہونگے

قلت ما تقولون اذا تكلمتم قال نمجد ربنا ونصلي على نبينا ونشفع لشيعتنا فلا يردنا ربنا قلت "كلا ان كتاب الفجار لفي سجين" قال هم الذين فجروا في حق الائمة واعتدوا عليهم قلت ثم يقال هذا الذي كنتم به تكذبون قال يعني امير المومنين قلت تنزيل قال نعم

میں نے کہا جب آپ کلام کریں گے تو کیا کہیں گے فرمایا ہم خدا کی تحمید و تمجید کریں گے اور اپنے نبی پر درود بھیجیں گے اور اپنے شیعوں کی شفاعت کریں گے ہمارا رب اس کو رد نہ کرے گا میں نے پھر یہ آیت پڑھی "کتاب فجار سجین میں ہے" فرمایا یہ فجار وہ لوگ ہیں جنہوں نے حق ائمہ غصب کیا اور ان پر ظلم روا رکھا - پھر میں نے یہ آیت پڑھی "یہ ہے وہ جسے تم جھٹلایا کرتے تھے" فرمایا جسے وہ لوگ جھٹلاتے تھے اس سے مراد ہیں امیر المومنین - میں نے کہا کیا یہ تنزیل ہے فرمایا ہاں

## اصل

عن ابی بصیر عن ابی عبد اللہ فی قول اللہ عز وجل ومن اعرض عن ذكری فان له معيشة ضنكا قال يعني به ولاية امير المومنين - قلت ونحشره يوم القيامة اعمى قال يعني اعمى البصر في الآخرة اعمى القلب في الدنيا عن ولاية امير المومنين قال وهو متحير في القيامة يقول لم حشرتني اعمى وقد كنت بصيرا قال كذلك اتتك آياتنا فنسيتها قال الآيات الائمة عليهم السلام فنسيتها وكذلك اليوم تنسى يعني تركتها وكذلك اليوم تترك في النار كما تركت الائمة عليهم السلام فلم تطع امرهم ولم تسمع قولهم

ابو بصیر نے اس آیت کے متعلق امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا۔ جس نے میرے ذکر سے روگردانی کی تو بے شک اس کی روزی تنگ ہو گئی۔ فرمایا اس سے مراد یہ ہے کہ ولایت امیر المومنین سے روگردانی کی۔ میں نے پوچھا اور اس کا کیا مطلب ہے "ہم اس کو قیامت کے دن اندھا اٹھائیں گے" فرمایا مراد یہ ہے کہ آخرت میں وہ اندھا محشور ہوگا اور دنیا میں دل کا اندھا رہے گا ولایت علی کو نہ ماننے کی وجہ سے اور قیامت میں وہ متحیر ہوگا اور کہے گا خداوندا تو نے مجھے اندھا کیوں محشور کیا خدا کہے گا تو نے ہماری آیات کو بھلایا تھا" فرمایا امام نے وہ آیات ائمہ علیہم السلام ہیں تو نے ان کو چھوڑا ہم نے تجھے چھوڑا آج تو جہنم میں ڈالا جائے گا کیونکہ تو نے ائمہ کی ولایت کو ترک کیا تھا تو نے ان کے حکم کی اطاعت نہ کی اور انکی بات کو کان لگا کر سنا نہیں

قلت وكذلك نجزي من اسرف ولم يؤمن بآيات ربه ولعذاب الآخرة اشد وابقى

ہم ایسا ہی بدلہ دیتے ہیں اس کو جو حد سے بڑھے اور اپنے رب کی آیات پر ایمان نہ لائے اور عذاب آخرت بہت سخت تر دائمی ہے۔

وترك الائمة معاندۃ فلم یتبع آثارھم ولم یتولھم قلت اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء قال ولایۃ امیر المومنین قلت من کان یرید حرث الاخرۃ قال معرفۃ امیر المومنین والائمۃ "نزد لہ فی حرثہ قال نزیدہ منھا قال یستوفی نصیبہ من دولتھم ومن کان یرید حرث الدنیا نوتہ منھا وما لہ فی الاخرۃ من نصیب قال لیس لہ فی دولۃ الحق مع القائم نصیب

اور اس نے ائمہ کو از روے عداوت ترک کیا ان کے آثار کی پیروی نہ کی اور انہیں دوست نہ رکھا میں نے پھر یہ آیت پڑھی اللہ اپنے بندوں پر مہربان ہے وہ جس کو چاہتا ہے رزق دیتا ہے فرمایا یہ رزق ولایت امیر المومنین ہے میں نے پھر یہ آیت پڑھی " جو کوئی آخرت کے فائدہ کو چاہتا ہے " فرمایا جو معرفت امیر المومنین حاصل کرتا ہے " ہم اس کے فائدہ میں زیادتی کر دیتے ہیں یعنی اس کے دینی ثواب کو بڑھا دیتے ہیں اور جو دنیوی فائدہ چاہتا ہے ہم اسے وہی دے دیتے ہیں اس کا آخرت میں پھر کوئی حصہ نہیں یعنی دولت حق میں قایم آل محمد کے ساتھ اسے کوئی حصہ نہ ملے گا۔

**توضیح** ۔ گزشتہ آیات میں جو تفسیر و تاویل امام علیہ السلام نے بیان فرمائی ہے وہ اصل قرآن نہیں بلکہ ان آیات کا باطنی مفہوم ہے جس تک ظاہر بینوں کی رسائی نہیں۔ یہ توحضرا نے اپنے رسول کو بتایا اور انکے بعد یہ تفسیر ایک امام نے دوسرے کو بتائی ۔ بعض آیات کے متعلق سائل نے اس مفہوم کو جو امام نے بیان کیا یہ سوال کیا ہے کہ کیا یہ تنزیل ہے امام نے فرمایا ہاں یہ تنزیل ہے ۔ لیکن موجودہ قرآن میں یہ الفاظ نہیں بس یا تو یہ کہا جائے کہ قرآن جمع کرنے والوں نے ان الفاظ کو ساقط کر دیا ہے لیکن فحول علما کا اس پر اتفاق ہے کہ موجودہ قرآن سے کچھ کم نہیں ہوا لہذا دوسری صورت یہ ہوگی کہ اس مفہوم کا رسول کو القا ہوا ۔ تنزیل ہوئی لیکن وہ الفاظ جزو آیت نہیں تھے بلکہ بطور تفسیر یا تاویل کے تھے ۔ چونکہ رسول نے ان کو اپنی طرف سے اضافہ نہیں کیا لہذا تنزیلی صورت میں تو رہے لیکن آیات کا جزو نہیں کیے جاتے واللہ اعلم بالصواب

---

# باب ۱۰۸ وہ لطایف کلمات جو جامع روایات ولایت ہیں

**اصل** عن بکیر بن اعین قال کان ابو جعفرؑ ذ عن عقبہ عن ابی جعفر علیہ السلام یقول ان اللہ اخذ میثاق شیعتنا بالولایۃ وھم ذر یوم اخذ المیثاق علی الذر والاقرار لہ بالربوبیۃ ولمحمد بالنبوۃ

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے خداوند عالم نے ہمارے شیعوں سے ہماری ولایت کا اقرار لیا ہے جبکہ وہ عالم ذر میں تھے اس نشان سے اسی وقت میں اپنی ربوبیت اور حضرت رسولخدا کی نبوت کا بھی اقرار لے لیا تھا



# باب ۹: ائمہ کا اپنے دوستوں کو پہچاننا اور وقتی مصالح کے لحاظ سے ہدایت کرنا



**اصل** عن ابی عبد اللہ علیہ السلام ان رجلاً جاء الی امیر المومنینؑ وھو مع اصحابہ فسلّم علیہ ثم قال لہٗ انا واللہ احبّک واتولاک فقال لہٗ امیر المومنین کذبت قال بلیٰ واللہ انی اُحبک واتولاک فکرر ثلاثاً فقال لہٗ امیر المومنین کذبت ما انت کما قلت ان اللہ خلق الارواح قبل الابدان بالفی عام ثم عرض علینا المحب لنا فواللہ ما رایت روحک فیمن عُرض فاین کنت فسکت الرجل عند ذلک ولم یراجعہ

**اصل** عن ابی جعفر علیہ السلام انا لنعرف الرجل اذا رایناہ بحقیقۃ الایمان وحقیقۃ النفاق

**اصل** ۔ عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال سالتہ عن الامام فوّض اللہ الیہ کما فوض الی سلیمان بن داود فقال نعم وذلک ان رجلا سالہ عن مسئلۃ فاجابہ فیھا وسالہ آخر عن تلک المسئلۃ فاجابہ بغیر جواب الاول ثم سالہ آخر فاجابہ بغیر جواب الاولین ثم قال "ھذا عطاؤنا فامنن او اعط بغیر حساب" وھکذا فی قراءۃ علی علیہ السلام قلت اصلحک اللہ فحین اجابھم بھذا الجواب یعرفھم الامام



امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک شخص چند ساتھیوں کو لے کر امیر المومنین کے پاس آیا اور کہنے لگا میں آپ کا دوست ہوں فرمایا تو جھوٹا ہے۔ اس نے تین بار یہی کہا کہ میں آپ کا دوست ہوں۔ امیر المومنین نے فرمایا تو جھوٹا ہے جیسا تو کہہ رہا ہے ایسا نہیں ہے خدا نے خلقت اجسام سے دو ہزار برس پہلے ارواح کو پیدا کیا پھر ہمارے سامنے پیش کیا ان لوگوں کو جو ہمارے دوست تھے۔ خدا کی قسم اللہ میں نے تیری روح کو نہیں دیکھا تو اس وقت کہاں تھا۔ یہ سن کر وہ چپ ہو گیا اور پھر حضرت کے پاس نہ آیا۔

امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہم ہر شخص کو دیکھتے ہی پہچان لیتے ہیں کہ وہ صاحب ایمان ہے یا صاحب نفاق

راوی کہتا ہے کہ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کیا اللہ نے امام کو وہی علم سپرد کیا ہے جو سلیمان بن داؤد کو سپرد کیا تھا فرمایا ہاں راوی کہتا ہے یہ میں نے اس لئے پوچھا کہ ایک شخص نے امام علیہ السلام سے ایک مسئلہ پوچھا حضرت نے اس کا جواب دیا۔ دوسرے نے بھی وہی پوچھا آپ نے اس کو پہلے جواب سے علیحدہ جواب دیا تیسرے آدمی نے بھی وہی پوچھا آپ نے اس کو جواب دیا جو پہلے دو جوابوں سے الگ تھا پھر یہ آیت سورہ ص کی تلاوت فرمائی (خدا نے سلیمانؑ سے کہا) یہ ہماری عطا ہے پس کل دیدو یا بغیر حساب کے کچھ دیدو۔ قراءت علیؑ یوں ہی ہے۔ جب یہ سنا تو میں نے کہا اللہ آپ کی حفاظت کرے جب حضرت نے ان لوگوں کو یہ جواب دئے تو ہر شخص نے امام کو پہچانا

# ابواب التاریخ

## باب ۱۱۔ بیان مولد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ ووفات آنحضرت

اصل وُلد النبی لاثنتی عشرلیلۃ من شہر ربیع الاوّل فی عام الفیل یوم الجمعۃ مع الزوال روی ایضا عند طلوع الفجر قبل ان یبعث باربعین سنۃ وحملت بہ امہ فی ایام التشریق عند الجمرۃ الوسطی وکانت فی منزل عبد اللہ بن عبد المطلب وولدتہ فی شعب ابی طالب فی دار محمد بن یوسف فی الزاویۃ القصوی عن یسارک وانت داخل الدار وقد اخرجت الخیزران ذلک البیت فصیرتہ مسجداً یصلی الناس فیہ

آنحضرت کی ولادت عام الفیل (جس سال ابرہہ ہاتھیوں کی فوج لے کر کعبہ کو منہدم کرنے کے ارادہ سے آیا تھا) ۱۲ ربیع الاول روز جمعہ وقت زوال ہوئی اور ایک روایت میں ہے طلوع فجر کے وقت بعثت سے چالیس سال قبل

اور ایام تشریق میں آپ کا حمل جمرۂ وسطیٰ کے قریب خانہ عبداللہ بن عبدالمطلب میں قرار پایا اور ولادت ہوئی شعب ابی طالب کے اندر محمد بن یوسف کے گھر کے اس حصہ آخر میں جو داخل ہونے والے کے بائیں طرف پڑتا ہے۔ خیزران مادر خلیفہ مہدی عباسی نے اسے خرید کر کے مسجد بنا دیا جس میں لوگ نماز پڑھتے ہیں

توضیح۔ ایام تشریق کے بارہ میں علمائے اسلام کا اختلاف ہے بعض نے کہا ہے ۱۱ر ۱۲ر ۱۳ ذی الحجہ مراد ہے لیکن اس صورت میں آنحضرت کے حمل کی مدت صرف تین ماہ یا پندرہ ماہ قرار پاتی ہے لیکن ایسا کسی نے ذکر نہیں کیا۔ دوسرا قول ہے ہر ماہ کی ۱۱ر ۱۲ر ۱۳ یہی درست معلوم ہوتا ہے۔

علامہ کلینی کے اس بیان سے تاریخ ولادت ۱۲ ربیع الاول معلوم ہوتی ہے حالانکہ شیعہ علما کا اس پر اجماع ہے کہ حضور ۱۷ ربیع الاول کو پیدا ہوئے لہذا علامہ مجلسی علیہ الرحمہ نے فرمایا ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے بلا سند لکھی گئی ہے یا بصورت تقیہ ایسا لکھا گیا ہے



وبقی بمکۃ بعد مبعثہ ثلاث عشرۃ سنۃ ثم ہاجر الی المدینۃ ومکث بہا عشر سنین ثم قبض لاثنتی عشرۃ لیلۃ من ربیع الاول یوم الاثنین وھو ابن ثلاث

اور بعد بعثت ۱۳ سال تک آپ کا قیام مکہ ہی رہا پھر مدینہ کی طرف ہجرت کی اور دس سال تک یہاں زندہ رہے۔ پھر ۱۲ ربیع الاول روز دوشنبہ ۶۳ سال کی عمر میں رحلت کی

و ستين سنة۔




**اصل** وتوفی ابوه عبد الله بن عبد المطلب بالمدينة عند اخواله وهو ابن شهرين وماتت اُمه آمنة بنت وهب ابن عبد مناف بن زهرة بن كلاب بن مرة بن كعب بن لوی بن غالب وهو ابن اربع سنين ومات عبد المطلب وللنبی نحو ثمان سنين وتزوج خديجة وهو ابن بضع وعشرين سنة فولد له منها قبل مبعثه القسم ورقية وزينب وام كلثوم وولد له بعد المبعث الطيب والطاهر وفاطمة عليها السلام وروی ايضا انه لم يولد بعد المبعث الا فاطمة عليها السلام وان الطيب والطاهر ولدا قبل مبعثه وماتت خديجة عليها السلام حين خرج رسول الله من الشعب وكان ذلك قبل الهجرة بسنة ومات ابو طالب بعد موت خديجة بسنة فلما فقدهما رسول الله شنأ المقام بمكة ودخله حزن شديد وشكا ذلك الى جبرئيل فاوحی الله تعالى اليه اخرج من القرية الظالم اهلها فليس لك بمكة ناصر بعد ابی طالب وامره بالهجرة




توضیح تاریخ وفات کی روایت بھی ضعیف ہے اور بنابر تقیہ لکھی گئی ہے۔ شیعہ علما کا اتفاق اس پر ہے کہ تاریخ وفات ۲۸ صفر ہے۔

نوٹ۔ کافی میں اکثر روایتیں ضعیف بھی درج ہو گئی ہیں جنکی توضیح علامہ مجلسی علیہ الرحمہ نے اپنی بے نظیر کتاب مرآۃ العقول میں جو کافی کی بہترین شرح ہے فرما دی ہے۔ انشاء اللہ ہم دونو جلدوں کے ترجمہ سے فارغ ہو کر ایک ضمیمہ میں ضعیف روایتوں کو درج کریں گے۔

اور آپ کے والد حضرت عبداللہ نے مدینہ میں اپنے ماموؤں کے پاس انتقال کیا جبکہ آپ صرف دو ماہ کے تھے اور آپ کی والدہ ماجدہ نے اس وقت انتقال کیا جبکہ آپ چار سال کے تھے اور عبد المطلب کے انتقال کے وقت آپ کی عمر آٹھ سال کی تھی اور حضرت خدیجہ سے آپ نے جب شادی کی تو آپ کی عمر بیس سال چند ماہ تھی (دوسری روایت ۲۵ سال ہے) اور بعثت سے قبل بطن جناب خدیجہ سے قاسم ورقیہ وزینب وام کلثوم پیدا ہوئے (یہ روایت بھی ضعیف ہے یہ تینوں لڑکیاں حضرت کی پروردہ تھیں ہالہ خواہر خدیجہ کے بطن سے تھیں یہ روایت تقیۃً لکھی گئی) اور بعد بعثت بطن خدیجہ سے طیب وطاہر اور فاطمہ پیدا ہوئیں اور یہ روایت بھی ہے کہ بعثت کے بعد صرف فاطمہ پیدا ہوئیں اور طیب وطاہر قبل بعثت پیدا ہوئے تھے اور جناب خدیجہ کا انتقال آنحضرت کے شعب سے نکلنے کے بعد ہوا اور یہ ہجرت سے ایک سال پہلے کا واقعہ ہے اور ابو طالب کا انتقال وفات خدیجہ سے ایک سال بعد ہوا ان دونوں کے انتقال کے بعد مکہ میں رہنا حضرت پر شاق ہوا اور بے حد حزن وملال ہوا جبرئیل سے شکایت کی خدا نے وحی کی کہ اس قریہ سے جس کے باشندے ظالم ہیں نکل جاؤ ابوطالب کے بعد مکہ میں تمہارا کوئی ناصر نہیں اور ہجرت کا حکم دیا

**اصل** عن ابی عبد الله علیہ السلام قال قال الله تبارک و تعالیٰ یا محمد انی خلقتک و علیاً نوراً یعنی روحاً بلا بدن قبل ان اخلق سماواتی و ارضی و عرشی و بحری فلم تزل تہللنی و تمجدنی ثم جمعت روحیکما فجعلتھما واحدۃ فکانت تمجدنی و تقدسنی و تہللنی ثم قسمتھا ثنتین و قسمت الثنتین ثنتین فصارت اربعۃ محمد واحد و علی واحد و الحسن و الحسین ثنتان ثم خلق الله فاطمۃ من نور ابتداءً روحاً بلا بدن ثم مسحنا بیمینہ فافضا نورہ فینا

امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے محمد میں نے تم کو اور علی کو ایک نور سے پیدا کیا یعنی روح بلا بدن کے آسمانوں، زمین، عرش اور دریا کے پیدا کرنے سے پہلے پس تم میری تسبیح اور تہلیل کرتے رہے پھر میں نے تم دونوں کی روحوں کو جمع کیا اور تم دونوں کو ایک کر دیا۔ تم اس حالت میں بھی میری تمجید و تقدیس کرتے رہے پھر میں نے تم کو دو بنایا اور دو کے پھر دو حصے کئے پس چار ہو گئے ایک محمد ایک علی اور دو حسن و حسین۔ امام نے فرمایا پھر اللہ نے فاطمہ کو پیدا کیا اسی ابتدائی نور سے جو روح بلا بدن تھا پھر ہم کو اپنی قدرت سے چھوا پس اس کا نور ہم میں جاری ہوا

**اصل** قلت لابی عبد الله علیہ السلام کان رسول الله سید ولد آدم فقال کان و الله سید من خلق الله و ما برأ الله بریۃ خیر من محمد

راوی نے پوچھا کیا رسول اللہ سردار اولاد آدم تھے؟ فرمایا وہ تمام مخلوق الٰہی کے سردار تھے۔ خدا نے محمدؐ سے بہتر کوئی مخلوق پیدا نہیں کی

**اصل** قال امیر المومنین علیہ السلام ما برأ الله نسمۃ خیر من محمد

فرمایا امیر المومنین علیہ السلام نے خدا نے کسی چیز کو محمد سے بہتر پیدا نہیں کیا۔

**اصل** عن ابی حمزۃ قال سمعت ابا جعفر یقول اوحی الله الی محمدؐ یا محمد انی خلقتک ولم تک شیئاً و نفخت فیک من روحی کرامۃ منی اکرمتک بھا حین اوجبت لک الطاعۃ علی خلقی جمیعاً فمن اطاعک فقد اطاعنی و من عصاک فقد عصانی و اوجبت ذالک فی علی و فی نسلہ ممن اختصصتہ منھم لنفسی

ابو حمزہ سے مروی ہے کہ میں نے امام محمد باقرؑ سے سنا کہ خدا نے وحی کی رسول پر اے محمد میں نے تجھ کو خلق کیا درانحالیکہ تو کچھ نہ تھا اور میں نے تجھے بزرگی دینے کے لئے اپنی روح تیرے اندر پھونکی۔ میں نے تیری اطاعت کو اپنی تمام مخلوق پر واجب کیا۔ پس جس نے تیری اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے تیری نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی اور یہی اطاعت میں نے علی اور ان کی نسل کے ان لوگوں کے لئے رکھی ہے جن کو میں نے اپنی ذات کے لئے مخصوص کیا ہے۔

**اصل** عن محمد بن سنان قال کنت عند ابی جعفر الثانی علیہ السلام فاجریت اختلاف الشیعۃ فقال یا محمد ان الله تبارک و تعالیٰ لم یزل منفرداً

راوی کہتا ہے میں نے امام محمد تقی علیہ السلام کے سامنے شیعوں کے اختلاف کا ذکر کیا۔ حضرت نے فرمایا اے محمد اللہ ہمیشہ سے واحد و یکتا ہے

بوحدانيته ثم خلق محمداً وعلياً وفاطمة فمكثوا
الف دهر ثم خلق جميع الاشياء فاشهدهم خلقها
واجرى طاعتهم عليها وفوض امورها اليهم فهم
يحلون ما يشاءون ويحرمون ما يشاءون ولن يشاءوا
الا ان يشاء الله تبارك وتعالى۔ ثم قال يا محمد هذه
الديانة التي من تقدمها مرق ومن تخلف عنها
محق ومن لزمها لحق خذها اليك يا محمد

—

اصل عن ابی عبد الله علیه السلام ان بعض
القریش قال لرسول الله بای شیء سبقت الانبیاء
وانت بعثت آخرهم وخاتمهم قال انی کنت اول
من آمن بربی واول من اجاب حین اخذ الله
میثاق النبیین واشهدهم علیٰ انفسهم الست بربکم
قالوا بلیٰ فکنت انا اول من قال بلیٰ فسبقتهم
بالاقرار بالله

—

اصل عن المفضل قال قلت لابی عبد الله علیه
السلام کیف کنتم حیث کنتم فی الاظلة فقال یا
مفضل کنا عند ربنا لیس عنده غیرنا فی ظلة خضراء
نسبحه ونقدسه ونهلله ونمجده وما من ملک
مقرب ولا ذی روح غیرنا حتی بدا له فی خلق الاشیاء
فخلق ما شاء کیف شاء من الملائکة وغیرهم
ثم انهیٰ علم ذلک الینا

پھر اُس نے محمد و علی و فاطمہ کو پیدا کیا وہ ہزاروں برس
اپنی حالت پر رہے پھر خدا نے تمام اشیا کو پیدا کیا اور ان
حضرات کو ان کی خلقت پر گواہ بنایا اور ان کی اطاعت کو لوگوں
پر واجب کیا اور اُن کے معاملات کو اِن کی سپرد کیا۔ پس
وہ جس چیز کو چاہتے ہیں حلال کرتے ہیں اور جسے چاہتے
ہیں حرام کرتے ہیں اور وہ نہیں چاہتے مگر وہی جس کو اللہ
چاہتا ہے پھر فرمایا اے محمد یہ (اختلاف ظہور قائم آل محمد سے
پہلے باقی رہے گا) یہ وہ دیانت الٰہیہ ہے کہ جو اس سے
آگے بڑھا وہ دین اسلام سے خارج ہوا اور جو پیچھے رہا وہ حظل
رہا اور باطل پرست بنا اور جو حق سے چمٹا رہا وہ ٹھیک رہا
پس اے محمد تم یہی طریقہ اختیار کرو۔

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ قریش کے کچھ لوگوں
نے رسول اللہ سے کہا کس وجہ سے آپ کو انبیاء پر سبقت
حاصل ہوئی حالانکہ آپ کی بعثت سب سے آخر میں ہوئی
اور آپ خاتم الانبیاء ہیں فرمایا میں پہلا شخص ہوں جو اپنے
رب پر ایمان لایا اور سب سے پہلے جس نے اس وقت
جواب دیا جبکہ انبیاء سے عہد لیا گیا اور ان کے نفسوں پر گواہ بنایا گیا
جب خدا نے کہا کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں سب نے اقرار کیا
سب سے پہلے بلیٰ کہنے والا میں تھا میں نے اقرار باللہ میں
سبقت کی۔

مفضل نے امام جعفر صادقؑ سے پوچھا آپ ظل رحمت الٰہی کے
تحت کس طرح رہے فرمایا ظل سبز کے تحت ہم ہی ہم تھے کوئی
غیر نہ تھا ہم اس کی تسبیح و تقدیس و تہلیل و تمجید کرتے تھے
کوئی ملک مقرب یا ذی روح ہمارے سوا نہ تھا پھر خدا نے
اشیا کو پیدا کرنا شروع کیا پس جو چاہا اور جیسا چاہا بنایا
ملائکہ وغیرہ سے پھر علم کو ہم تک پہنچایا۔

**اصل** عن ابی عبد اللہ یقول قال انا اول اہل بیت نوہ اللہ باسمائنا انہ لما خلق السموات والارض امر منادیاً فنادی اشہد ان لا الہ الا اللہ ثلاثاً واشہد ان محمداً رسول اللہ ثلاثاً واشہد ان امیر المومنین حقاً ثلاثاً

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے ہم سب سے پہلے وہ خانوادہ ہیں کہ بلند کیا اللہ نے ہمارے ناموں کو جب اس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا تو ایک منادی کو یہ ندا کرنے کا حکم دیا اشہد ان لا الہ الا اللہ (تین بار) اور اشہد ان محمداً رسول اللہ (تین بار) اور اشہد ان امیر المومنین حقاً (تین بار)

**اصل** عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال ان اللہ کان اذ لا کان فخلق الکان والمکان وخلق نور الانوار الذی نورت منہ الانوار واجری فیہ من نورہ الذی نورت منہ الانوار وھو نور الذی خلق منہ محمداً وعلیاً فلم یزالا نورین اولین اذ لا شئ کون قبلھما فلم یزالا یجریان طاہرین مطہرین فی الاصلاب الطاہرۃ حتی افترقا فی اطہر طاہرین فی عبد اللہ وابی طالب علیہم السلام

فرمایا امام جعفر علیہ السلام نے خدا تعالیٰ جب کوئی نہ تھا۔ خدا نے کون و مکان کو پیدا کیا اور ایک نور کو پیدا کیا جس سے تمام انوار نے روشنی حاصل کی اور اس میں جگہ دی اپنے اس نور کو جس سے انوار کو ضیا دی۔ یہی وہ نور تھا جس سے محمد و علی کو پیدا کیا۔ یہی دونوں نور اولین تھے ان سے پہلے کوئی اور شے نہ تھی یہ طاہر و مطہر اصلاب طاہرہ کی طرف منتقل ہوتے رہے یہاں تک کہ آخر میں دو پاک صلبوں عبد اللہ اور ابو طالب میں منتقل ہوئے۔

**اصل** عن جابر بن یزید قال قال لی ابو جعفر یا جابر ان اللہ اول ما خلق خلق محمداً وعترتہ الہداۃ المہتدین فکانوا اشباح نور بین یدی اللہ قلت وما الاشباح قال ظل النور ابدان نورانیۃ بلا ارواح وکان مویداً بروح واحدۃ وھی روح القدس فبہ کان یعبد اللہ وعترتہ ولذلک خلقھم حلماء علماء بررۃ اصفیاء یعبدون اللہ بالصلوٰۃ والصوم والسجود والتسبیح والتہلیل ویصلون الصلوٰۃ ویحجون ویصومون

جابر سے مروی ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا اے جابر خدا نے سب سے پہلے حضرت رسول خدا اور انکی عترت کو پیدا کیا جو خلق کو ہدایت کرنے والے ہیں وہ نورانی پیکر تھے پیش خدا میں نے کہا اشباح سے کیا مراد ہے فرمایا نور کا پرتو۔ ابدان نورانیہ بلا ارواح اور وہ موید تھے روح واحد سے جو روح القدس ہے، پس وہ اور انکی عترت اسی روح القدس سے اللہ کی عبادت کرتے تھے اسی لئے اللہ نے ان کو حلیم۔ عالم۔ نیک اور صاف باطن بنایا۔ وہ اللہ کی عبادت کرتے ہیں نماز سے روزہ سے سجدوں سے اور تسبیح و تہلیل سے۔ نماز پڑھتے ہیں۔ حج کرتے ہیں اور روزہ رکھتے ہیں

**اصل** عن ابی جعفر قال کان فی رسول اللہ ثلاثۃ لم تکن فی احد غیرہ لم یکن لہ فئ وکان لا یمر فی طریق فیمر فیہ بعد یومین او ثلاثۃ الا عرف انہ قد مر فیہ لطیب عرفہ

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے رسول اللہ میں تین خصوصیتیں ایسی تھیں جو دوسرے میں نہ تھیں حضرت کے سایہ نہ تھا۔ جب کسی راستہ سے گزرتے تو تین دن تک وہاں خوشبو رہتی۔

وكان لا يمر بحجر ولا بشجر الا سجد له

اصل: عن ابی عبد الله قال لما عرج برسول الله انتهى به جبرئيل الى مكان فخلى عنه فقال له يا جبرئيل تخليني على هذه الحالة فقال امضه فو الله لقد وطئت مكانا ما وطئه بشر وما مشى فيه بشر قبلك

اصل: سأل ابو بصير ابا عبد الله عليه السلام وانا حاضر فقال جعلت فداك كم عرج برسول الله فقال مرتين فاوقفه جبرئيل موقفا فقال له مكانك يا محمد فلقد وقفت موقفا ما وقفه ملك قط ولا نبي ان ربك يصلي فقال يا جبرئيل وكيف يصلي قال يقول سبوح قدوس انا رب الملائكة والروح سبقت رحمتي غضبي فقال اللهم عفوك عفوك قال وكان كما قال الله قاب قوسين او ادنى فقال له ابو بصير جعلت فداك ما قاب قوسين او ادنى قال ما بين سيتها الى راسها فقال كان بينهما حجاب يتلألأ يخفق ولا اعلمه الا وقد قال زبرجد فنظر في سم الابرة الى ما شاء الله من نور العظمة فقال الله تبارك وتعالى يا محمد قال لبيك ربي قال من لامتك من بعدك قال الله اعلم قال علي بن ابی طالب امير المؤمنين وسيد المسلمين وقائد الغر المحجلين قال ثم قال ابو عبد الله عليه السلام لابی بصير يا ابا محمد والله ما جاءت ولاية علي من الارض ولكن جاءت من السماء مشافهة

حضرت جب کسی حجر یا شجر کی طرف سے گزرتے تو وہ سجدہ کرتا تھا

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے جب رسول اللہ معراج کو گئے تو جبرئیل ان کے ساتھ ایک مقام تک گئے اس کے بعد حضرت سے الگ ہو گئے آپ نے فرمایا اے جبرئیل کیا اس حالت میں تم میرا ساتھ چھوڑ رہے ہو انھوں نے کہا آپ آگے چلیں بخدا اس مقام پر آپ سے پہلے کوئی انسان نہیں گیا اور نہ اس جگہ پر چلا ہے

راوی کہتا ہے ابو بصیر نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا میں وہاں موجود تھا رسول اللہ کو کے بار معراج ہوئی فرمایا دو بار جبرئیل نے حضرت کو ان کے مرتبہ سے آگاہ کرتے ہوئے کہا اے محمد آپ اپنے مقام کو پہچانیے آپ ایک ایسی جگہ ہیں کہ وہاں تک نہ کوئی فرشتہ پہنچا ہے نہ کوئی نبی۔ بے شک تمہارا رب تمہارے لئے وصی قرار دیتا ہے (یہاں یصلی ماخوذ ہے صلوٰۃ سے جس کے معنی ہیں ایک چیز کا دوسری سے متصل کرنا اور مراد ہے تعین وصی) حضرت نے پوچھا اس تعین کی صورت کیا ہے تعین قابل تسبیح و تقدیس ہوں میں ملائکہ اور روح کا رب ہوں میری رحمت میرے غضب سے سبقت لے گئی (یعنی میری رحمت کا تقاضا ہے کہ امام عالم معین کروں) حضرت نے فرمایا یا اللہ تیری رحمت کا خواستگار ہوں ابو بصیر نے کہا کہ امام نے فرمایا وہ مقام جہاں رسول پہنچے جبرئیل سے قریب تر تھا قاب قوسین تھا ابو بصیر نے کہا میں آپ پر فدا ہوں قاب قوسین کیا ہے فرمایا وہ درمیانی حصہ ہے یعنی قبضہ کمان جس سے کناروں تک دونوں حصے برابر ہوتے ہیں اور ان دونوں کے درمیان ایک پردہ تھا چمکدار جو لہراتا تھا زبرجد کا۔ رسول نے سوئی کے ناکے جیسے باریک سوراخ سے نور عظمت الہیہ کا مشاہدہ کیا خدا نے کہا اے محمد تمہارے بعد تمہاری امت کا ہادی کون ہوگا عرض کی تو ہی بہتر جانتا ہے خدا نے کہا علی بن ابی طالب امیر المؤمنین سید المسلمین قائد غر المحجلین ہے پھر امام نے فرمایا اے ابو محمد کنیت ابو بصیر، بخدا ولایت علی زمین سے نہیں بلکہ آسمان سے منہ در منہ آئی ہے

اصل عن جابر قلت لابی جعفر علیه السلام صف لی نبی الله قال کان نبی الله ابیض مشرب حمرة ادعج العینین مقرون الحاجبین شثن الاطراف کان الذهب افرغ علی براثنه عظیم مشاشة المنکبین اذا التفت یلتفت جمیعا من شدة استرساله سربته سائلة من لبته الی سرته کانها وسط الفضة المصفاة وکان عنقه الی الکاهل ابریق فضة یکاد انفه اذا شرب ان یرد الماء واذا مشی تکفأ کانه ینزل فی صبب لم یر مثل نبی الله قبله ولا بعده

اصل عن ابی عبدالله علیه السلام قال ان رسول الله قال ان الله مثل لی امتی فی الطین وعلمنی اسماءهم کما علم آدم الاسماء کلها ثم مر بی اصحاب الرایات فاستغفرت لعلی وشیعته ان ربی وعدنی فی شیعة علی خصلة قیل یا رسول الله وما هی قال المغفرة لمن آمن منهم وان لا یغادر منهم صغیرة ولا کبیرة ولهم تبدل السیئات حسنات

اصل عن ابی عبدالله علیه السلام قال خطب رسول الله الناس ثم رفع یده الیمنی قابضا علی کفه ثم قال اتدرون ایها الناس ما فی کفی قالوا الله ورسوله اعلم فقال فیها اسماء اهل الجنة واسماء آبائهم وقبائلهم الی یوم القیامة ثم رفع یده الشمال فقال ایها الناس اتدرون ما فی کفی قالوا الله ورسوله اعلم

جابر سے مروی ہے کہ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا کہ حضرت رسول خدا کا حلیہ مبارک مجھ سے بیان کیجئے فرمایا حضرت کا رنگ سرخی مائل سفید تھا اور دونوں آنکھیں فراخ و سیاہ دونوں ابرو ملے ہوئے۔ بھاری انگلیاں گویا سونا پگھلا کر چڑھا دیا، اور دونوں کندھوں کی ہڈی چوڑی تھی اور مضبوط جب کسی طرف داہنے یا بائیں مڑتے تو پورے بدن سے (استحکام بدن کی وجہ سے) سینے کے بال سینے کی ابتدا سے ناف تک تھے گویا چاندی کا صاف شدہ بدن ہے اور کندھے کے اوپر آپ کی گردن چاندی کی صراحی معلوم ہوتی تھی۔ جب پانی پیتے تو آپ کی بینی گویا پانی سے متصل ہو جاتی اور جب چلتے تو سر جھکا کر گویا کسی نشیب کی طرف اتر رہے ہیں۔ حضرت جیسا کوئی نہ پہلے نظر آیا نہ بعد میں

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے فرمایا خدا نے میرے لئے میری امت کو مٹی کا پیکر بنایا اور مجھے ان کے نام اسی طرح بتلائے جیسے آدم کو اسما تعلیم کئے تھے۔ میری طرف جھنڈے لے کر اصحاب گزرے۔ میں نے علی اور ان کے شیعوں کے لئے استغفار کیا۔ میرے رب نے علی کے شیعوں کے لئے ایک بات کا وعدہ کیا۔ کسی نے پوچھا وہ کیا ہے فرمایا مغفرت اس شخص کے لئے جو ان میں سے ایمان لائے میں ان کی بدیوں کو نیکیوں سے بدل دونگا خواہ چھوٹے ہوں یا بڑے

امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ رسول اللہ نے لوگوں میں خطبہ بیان کیا پھر اپنا داہنا ہاتھ اٹھایا درحالیکہ مٹھی آپ کی بند تھی لوگوں سے فرمایا بتاؤ اس میں کیا ہے انھوں نے کہا اللہ اور اس کا رسول بہتر جانتا ہے فرمایا اس میں اہل جنت کے نام ہیں انکے آباء و اجداد کے اور ان کے قبیلوں کے قیامت تک کے پھر بایاں ہاتھ اسی طرح اٹھا کر پوچھا بتاؤ اس میں کیا ہے انھوں نے کہا اللہ اور رسول کو بہتر علم ہے۔

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام کان عبد المطلب یفرش لہ بفناء الکعبۃ لا یفرش لاحد غیرہ وکان لہ ولد یقومون علی راسہ فیمنعون من دنا منہ فجاء رسول اللہ وھو طفل یدرج حتی جلس علی فخذیہ فاھوی بعضھم الیہ لینحیہ عنہ فقال لہ عبد المطلب دع ابنی فان الملک قد اتاہ

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال لما ولد النبی مکث ایاما لیس لہ لبن فالقاہ ابو طالب علی ثدی نفسہ فانزل اللہ فیہ لبنا فرضع منہ ایاما حتی وقع ابو طالب علی حلیمۃ السعدیہ فدفعہ الیھا

اصل عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال ان مثل ابی طالب مثل اصحاب الکھف اسروا الایمان واظھروا الشرک فاتاھم اللہ اجرھم مرتین

اصل عن اسحق بن جعفر عن ابیہ قال قیل لہ انھم یزعمون ان ابا طالب کان کافرا فقال کذبوا کیف یکون کافرا وھو یقول

الم تعلموا انا وجدنا محمدا
نبیا کموسی خط فی اول الکتب

وفی حدیث آخر کیف یکون ابو طالب کافرا وھو یقول

قد علموا ان ابننا لا مکذب لدینا ولا یعبأ بقیل الاباطل
وابیض یستسقی الغمام بوجھہ ثمال الیتامی عصمۃ للارامل



انکے پاخانہ کے مقام سے نکل گئی اور وہ سب ہلاک ہوگئے صرف ان میں سے ایک باقی رہ گیا تاکہ اس حال سے لوگوں کو آگاہ کرے جب وہ بتا چکا تو وہ بھی ہلاک کر دیا گیا

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ خانہ کعبہ میں عبد المطلب کے لئے فرش بچھایا جاتا تھا ان کے سوا اور کسی کے لئے نہیں انکی اولاد ان کے سر پر کھڑی ہو جاتی تھی تاکہ لوگوں کو ان کے قریب جانے سے روکے۔ رسول اللہ راستہ سے گزرتے ہوئے آئے اور انکی رانوں پر بیٹھ گئے بعض نے اشارہ کیا کہ انکو ہٹا دیا جائے عبد المطلب نے کہا میرے بیٹے کو رہنے دو سلطنت اس کے پاس آنے والی ہے

امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جب رسول اللہ پیدا ہوئے تو چند دن تک ان کی والدہ کے دودھ نہ اترا۔ ابو طالب نے ان کو اپنی چھاتی سے لگایا خدا نے دودھ اتار دیا اور رسول کی رضاعت اس سے ہوئی پھر ابو طالب نے انکو حلیمہ سعدیہ کی سپرد کیا۔

فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے ابو طالب کی مثال اصحاب کہف کی سی ہے انھوں نے ایمان کو چھپایا اور شرک کو ظاہر کیا پس خدا نے ان کو دہرا اجر دیا

امام جعفر صادق علیہ السلام سے لوگوں نے کہا۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ ابو طالب کافر تھے فرمایا وہ جھوٹے ہیں کیسے کافر ہوگا وہ جو یہ کہتا ہے۔

کیا تم جانتے کہ ہم نے محمد کو پایا ہے
موسیٰ جیسا نبی جس کا ذکر کتب سابقہ میں موجود ہے

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ ابو طالب کیونکر کافر ہو سکتے ہیں جبکہ کہتے ہیں ہمارا بیٹا جھوٹا نہیں اس کو سب جانتے ہیں اور وہ باطل کی طرف توجہ نہیں کرتا وہ روشن رو گورا دل، اسکے چہرے سے برکت حاصل کرتا ہے وہ یتیموں کا پشت پناہ ہے اور بیوہوں کی عصمت کا پاسبان ہے۔

عن الفضيل عن ابی جعفر مثلہ

۴ - كان رجل يدخل على ابی عبد الله من اصحابه فغبر زماناً لا يحج فدخل عليه بعض معارفه فقال له فلان ما فعل قال فجعل يضجع الكلام يظن انه انما يعني الميسرة والدنيا فقال ابو عبد الله كيف دينه فقال كما تحب فقال هو والله غنی

فضیل نے بھی امام محمد باقر سے یہی حدیث نقل کی ہے

ایک شخص اصحاب امام جعفر صادق علیہ السلام سے ہر سال آیا کرتا تھا ایک مدت تک وہ حج کے لئے نہ آیا ایک بار جب اس کا ایک شناسا آیا آپ نے اس سے حال پوچھا اس نے شکستہ دلی کے ساتھ کلام کیا حضرت نے گمان کیا کہ اس کی مالی حالت گری ہے فرمایا اس کے دین کا کیا حال ہے اس نے کہا جو آپ کو محبوب ہے وہی ہے فرمایا تو خدا کی قسم وہ غنی ہے

---

# باب ۹۷ تقیہ

۱ - عن ابی عبد الله علیه السلام فی قول الله عزوجل اولئك يؤتون اجرهم مرتين بما صبروا (قال بما صبروا على التقية) ويدرؤن بالحسنة السيئة قال الحسنة التقية والسيئة الاذاعه

آیہ - ان لوگوں کو دہرا اجر دیا جائے گا صبر کرنے کی بنا پر حضرت ابو عبداللہ نے فرمایا صبر سے مراد ہے تقیہ پر صبر اور اسی آیت کے متعلق "دفع کرتے ہیں برائی کو نیکی سے" فرمایا حسنہ سے مراد ہے تقیہ اور سیئہ (بدی) سے مراد ہے افشائے راز کرنا

۲ - قال لی ابو عبد الله یا ابا عمر ان تسعة اعشار الدين فی التقية ولا دين لمن لا تقية له والتقية فی كل شیء الا فی النبيذ والمسح على الخفين

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ تقیہ میں نوے جز دین ہے جو وقت ضرورت تقیہ نہ کرے اس کا دین نہیں اور تقیہ ہر شے میں ہے سوائے نبیذ (جو کی شراب) اور موزوں پر مسح کے۔

توضیح نبیذ اور موزوں پر مسح کا استثنا اس لئے کیا ہے کہ مخالفین ان چیزوں پر مجبور نہیں کرتے لہذا بلا تقیہ ان کو ترک کرے

۳ - قال ابو عبد الله علیه السلام التقية من دين الله قلت من دين الله؟ قال ای والله من دين الله ولقد قال يوسف "ايتها العير انكم لسارقون" والله ما كانوا سرقوا شيئاً ولقد قال ابراهيم "انی سقيم" والله ما كان سقيما

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے تقیہ اللہ کا دین ہے میں نے کہا کیا اللہ کا دین ہے فرمایا قسم خدا کی اللہ کا دین ہے۔ یوسف نے کہا تھا "قافلہ والو تم چور ہو" حالانکہ خدا کی قسم وہ چور نہ تھے اور ابراہیم نے کہا تھا میں بیمار ہوں حالانکہ خدا کی قسم وہ بیمار نہ تھے

۴ - قال ابو عبد الله سمعت ابی يقول لا والله ما على وجه الارض شیء احب الی من التقية يا حبيب انه من كانت له التقية رفعه الله يا حبيب من لم تكن له

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے میں نے اپنے والد ماجد سے سنا کہ روئے زمین پر میرے نزدیک تقیہ سے زیادہ محبوب چیز نہیں جو تقیہ کرے گا خدا اس کو بلند مرتبہ دے گا اے حبیب جو تقیہ نہ کرے گا

التقية وعند الله يا حبيب ان الناس انما هم في هدنة فلو قد كان ذلك كان هذا

٥ - عن ابي عبد الله عليه السلام قال اتقوا على دينكم واحجبوه بالتقيه فانه لا ايمان لمن لا تقيه له انما انتم في الناس كالنحل في الطير لو ان الطير تعلم ما في اجواف النحل ما بقي منها شئ الا اكلته ولو ان الناس علموا ما في اجوافكم انكم تحبونا اهل البيت لاكلوكم بالسنتهم ولنحلوكم في السر والعلانيه رحم الله عبداً منكم كان على ولايتنا

٦ - عن ابي عبد الله عليه السلام في قول الله عز وجل لا تستوي الحسنة ولا السيئة قال الحسنة التقيه والسيئة الاذاعة وقوله عز وجل ادفع بالتي هي احسن السيئة قال التي هي احسن التقيه فاذا الذي بينك وبينه عداوة كانه ولي حميم۔

٧ - قال ابو عبد الله عليه السلام يا ابا عمرو ارايت لو حدثتك بحديث او افتيتك بفتيا ثم جئتني بعد ذلك فسالتني عنه فاخبرتك بخلاف ذلك بايهما كنت تاخذ قلت باحدثهما وادع الاخر فقال قد اصبت يا عمرو ابى الله الا ان يعبد سراً اما والله لئن فعلتم ذلك انه لخير لي ولكم وابى الله عز وجل لنا ولكم في دينه الا التقية

٨ - قال قال ابو عبد الله عليه السلام ما بلغت

البتہ اس کو ابت کرنے لگا اے حبیب اس زمانہ میں مخالفین سکون و فراغت میں ہیں ہاں جب ظہور حضرت حجت ہوگا تو اس وقت تقیہ ترک ہوگا

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے اپنے دین کو مخالفوں سے بچاؤ اور تقیہ کے ذریعہ سے اسے چھپاؤ۔ جس کے لئے تقیہ نہیں اس کے لئے ایمان نہیں۔ تم مخالفوں کے درمیان ایسے ہو جیسے پرندوں میں شہد کی مکھی اگر وہ جان لیں کہ شہد کی مکھیوں کے پیٹ میں کیا چیز ہے تو وہ البتہ اس کو کھا جائیں اور اگر تمہارے مخالفین جان لیں کہ تمہارے اندر ہم اہلبیت کی محبت ہے تو تم کو اپنی زبانوں سے کھا جائیں یعنی تمہاری مذمت کریں اور پوشیدہ اور علانیہ تم کو گالیاں دیں خدا ان لوگوں پر رحم کرے جو ہماری ولایت کا دم بھرتے ہیں

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے اس آیت کے متعلق "نیکی اور بدی برابر نہیں" کہ نیکی سے مراد تقیہ ہے اور برائی سے مراد زمان وجوب تقیہ میں اپنے عقاید کا ظاہر کرنا ہے اور اس آیت کے متعلق "برائی کا دفعیہ اچھے طریقے سے کرو" فرمایا وہ اچھا طریقہ تقیہ ہے اس طرح کہ جس سے تم کو عداوت ہے اسے اپنے کو خالص دوست ظاہر کرو

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے اے ابو عمرو اگر میں تجھ سے ایک بات بیان کروں یا ایک فتویٰ دوں پھر تم دوبارہ مجھ سے وہی سوال کرو اور میں پہلے کے خلاف جواب دوں تو تم کس پر عمل کرو گے میں نے کہا نئی بات پر اور دوسری کو چھوڑ دونگا۔ فرمایا تم نے ٹھیک کہا اللہ چاہتا ہے کہ اس کی عبادت پوشیدہ طور سے کی جائے خدا کی قسم اگر تم نے ایسا کیا تو میرے اور تمہارے دونوں کے لئے بہتر ہوگا اور اللہ نے امر دین میں تمہارے اور ہمارے لئے تقیہ چاہا ہے

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے نہیں پہنچا

تقية احب تقية اصحاب الكهف ان كانوا ليشهدون الاعياد ويشدون الزنانير فاعطاهم الله اجرهم مرتين

۹ - قال استقبلت ابا عبد الله فی طريق فاعرضت عنه بوجهی ومضيت فدخلت عليه بعد ذلک فقلت جعلت فداک انی لالقاک فاصرف وجهی کراهة ان اشق عليک فقال لی يرحمک الله ولکن رجلا لقينی امس فی موضع کذا وکذا فقال عليک السلام يا ابا عبد الله ما احسن ولا اجمل




۱۰ - قيل لابی عبد الله عليه السلام ان الناس يروون ان عليا قال علی منبر الکوفة ايها الناس انکم ستدعون الی سبی فسبونی ثم تدعون الی البراءة منی فلا تبرؤا منی فقال ما اکثر ما يکذب الناس علی علی عليه السلام ثم قال انما قال انکم ستدعون الی سبی فسبونی ثم تدعون الی البراءة منی وانی علی دين محمد ولم يقل ولا تبرؤوا منی فقال له السائل ارأيت ان اختار القتل دون البراءة فقال والله ما ذلک عليه وماله الا ما مضی عليه عمار بن ياسر حيث اکرهه اهل مکة و قلبه مطمئن بالايمان فانزل الله عز وجل فيه الا من اکره وقلبه مطمئن بالايمان فقال له النبی عندها يا عمار ان عادوا فعد فقد انزل الله عز وجل عذرک وامرک ان تعود ان عادوا

کسی کا تقیہ اصحاب کہف کے تقیہ کو کہ وہ قوم کی عیدوں میں حاضر ہوتے تھے اور از رو ئے تقیہ زنار باندھتے تھے پس اللہ نے انکو دوبارہ اجر عطا فرمایا۔

راوی کہتا ہے میں راستہ میں حضرت ابو عبد اللہ سے ملا میں نے حضرت کی طرف سے منہ پھیر لیا اور آگے بڑھ گیا۔ اس کے بعد میں آپ کی خدمت میں آیا اور کہا میں آپ پر فدا ہوں میں آپ سے ملا تھا اور میں نے کراہت سے مصلحتاً منہ پھیر لیا تھا تاکہ آپ کو کوئی اذیت نہ پہنچے۔ حضرت نے فرمایا اللہ تم پر رحم کرے لیکن ایک شخص کل فلاں مقام پر مجھے ملا اور جبکہ مخالفوں کا مجمع تھا اس نے کہا علیک السلام یا ابا عبد اللہ اس نے یہ اچھا نہ کیا۔

**توضیح** مطلب یہ ہے کہ اس نے السلام پر علیک کو مقدم کیا اور بجائے میرے نام کے کنیت کا ذکر کیا اور ان دونوں باتوں سے مخصوص تعظیم کا اظہار کیا۔ مخالفوں کی موجودگی میں اسے ایسا نہ کرنا چاہیے تھا بلکہ تقیہ سے کام لینا چاہیے تھا

ابو عبد اللہ علیہ السلام سے کہا گیا کہ لوگ یہ بیان کرتے ہیں کہ علی علیہ السلام نے منبر کوفہ پر کہا لوگو عنقریب تم سے کہا جائے گا کہ مجھے گالی دو تم گالی دیدینا اور اگر مجھ سے برات ظاہر کرنے کو کہیں تو نہ کرنا حضرت نے فرمایا لوگوں نے حضرت علی پر کیسا جھوٹ لگایا ہے۔ فرمایا حضرت نے تو یہ فرمایا تھا کہ تم سے مجھے گالی دینے کو کہا جائے گا تو تم مجھے گالی دے دینا اور اگر مجھ سے برات کو کہا جائے تو میں دین محمد پر ہوں۔ یہ نہیں فرمایا کہ تم مجھ سے اظہار برات نہ کرنا (سائل دین محمد پر ہونے سے سمجھا کہ برات نہ کرنی چاہیے لہذا اس نے کہا) کیا برات کے مقابلہ میں قتل ہونے کو ترجیح دی جائے۔ حضرت نے فرمایا یہ تکلیف اس پر نہیں اور نہ اس کے لئے جائز ہے بلکہ اس کو وہی کرنا چاہیے جو عمار یاسر نے کیا جبکہ اہل مکہ نے انہیں مجبور کیا (کلمہ کفر کہنے پر) حالانکہ ان کا دل ایمان کی طرف سے مطمئن تھا

خدا نے یہ آیت نازل کی مگر وہ جو مجبور کیا جائے اور اس کا دل ایمان کی طرف سے مطمئن ہو۔ اس موقع پر رسول اللہ نے عمار سے فرمایا اے عمار اگر وہ لوگ پھر ایسا کرنے کو کہیں تو کہہ دینا خدا نے تمہارا عذر قبول کر لیا اور تمہیں حکم دیا ہے کہ اگر دوبارہ کلمہ کفر کہنے پر مجبور کریں تو کہہ دینا




۱۱۔ قال سمعت ابا عبد الله علیہ السلام یقول ایاکم ان تعملوا عملاً یعیرونا بہ فان ولد السوء یعیر والدہ بعملہ کونوا لمن انقطعتم الیہ زیناً ولا تکونوا علیہ شیناً صلوا فی عشائرکم وعودوا مرضاہم واشہدوا جنائزہم ولا یسبقونکم الی شیء من الخیر فانتم اولی بہ منہم واللہ ما عبد اللہ بشیء احب الیہ من الخبء قلت وما الخبء قال التقیہ

میں نے ابو عبد اللہ علیہ السلام سے سنا تم ایسے عمل سے بچو جس پر لوگ ہمیں عیب لگائیں۔ برا بیٹا اپنے عمل بد سے اپنے باپ کو عیب لگاتا ہے تم ایسے ہو کہ جو آپ کے لئے باعث زینت ہو نہ کہ باعث شرم ہو صلہ رحم کرو قبیلہ والوں سے اگرچہ وہ مذہباً مخالف ہوں ان کے مریضوں کی عیادت کرو ان کے جنازوں میں موجود رہو اور کسی امر نیک میں ان کو سبقت کرنے دو کیونکہ تم اس کے لئے ان سے زیادہ بہتر ہو خدا کی قسم خدا کو سب سے زیادہ محبوب عبادت وہ ہے جو پوشیدہ ہو یعنی بصورت تقیہ۔

۱۲۔ قال ابو جعفر علیہ السلام التقیۃ من دینی ودین آبائی ولا ایمان لمن لا تقیۃ لہ۔

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے تقیہ میرا دین ہے اور میرے آباؤ اجداد کا دین ہے جس کے لئے تقیہ نہیں اس کے لئے دین نہیں

۱۳۔ عن ابی جعفر علیہ السلام التقیۃ فی کل ضرورۃ وصاحبہا اعلم بہا حین تنزل بہ

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے تقیہ ہر ضرورت میں ہے (نمونۂ قضا اعمال جوارح وغیرہ) اور صاحب تقیہ زیادہ جانے والا ہے اس ضرورت کا

۱۴۔ عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال کان ابی یقول وای شیء اقر لعینی من التقیۃ ان التقیۃ جنۃ المومن

فرمایا حضرت ابو عبد اللہ نے کہ میرے پدر بزرگوار فرماتے تھے میری آنکھوں کو تقیہ سے زیادہ ٹھنڈک پہنچانے والی کوئی چیز نہیں بے شک تقیہ مومن کے لئے سپر ہے

۱۵۔ قال لی ابو عبد اللہ علیہ السلام ما منع میثم رحمہ اللہ من التقیۃ فواللہ لقد علم ان ہذہ الآیۃ نزلت فی عمار واصحابہ الا من اکرہ وقلبہ مطمئن بالایمان

فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کس چیز نے میثم علیہ الرحمہ کو تقیہ سے منع کیا تھا قسم خدا کی وہ جانتے تھے کہ آیت "مگر وہ جو مجبور کیا گیا ہو مگر اس کا دل ایمان کی طرف سے مطمئن ہو" عمار اور ان کے اصحاب کے بارہ میں نازل ہوئی۔

۱۶۔ عن ابی جعفر علیہ السلام قال انما جعلت التقیہ

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے تقیہ خدا و رسول نے قرار دیا ہے

ليحقن بها الدم فاذا بلغ الدم فليس تقية

١٧ - عن ابي عبد الله عليه السلام قال كلما تقارب هذا الامر كان اشد التقيه

١٨ - قال ابو جعفر عليه السلام التقيه في كل شئ يضطر اليه ابن آدم فقد احله الله له

١٩ - عن ابي عبد الله عليه السلام قال التقيه ترس الله بينه وبين خلقه

٢٠ - قال ابو جعفر عليه السلام خالطوهم بالبرانيه وخالفوهم بالجوانيه اذا كانت الامرة صبيانيه

٢١ قلت لابي جعفر عليه السلام رجلان من اهل الكوفة اخذا فقيل لهما ابرءا من امير المومنين فبرئ واحد منهما وابى الاخر فخلى سبيل الذى برئ وقتل الاخر فقال اما الذى برئ فرجل فقيه في دينه واما الذى لم يبرء فرجل تعجل الى الجنة

٢٢ - قال سمعت ابا عبد الله عليه السلام يقول التقية ترس المومن والتقية حرز المومن ولا ايمان لمن لا تقية له ان العبد ليقع اليه الحديث من حديثنا فيدين فيكون له ذلا في الدنيا وينزع الله عزوجل ذلك النور منه

تاکہ مومن کا خون نہ بہے اور اگر خون بہنے سے روکنا تقیہ سے ممکن نہ ہو تو پھر تقیہ جایز نہیں

فرمایا حضرت ابو عبد اللہ علیہ السلام نے جیسے ظہور حضرت حجت کا وقت قریب ہو تو تقیہ اور زیادہ سختی سے ہونا چاہیے تاکہ مخالف زیادہ طعنہ زنی نہ کریں اور درپے آزار نہ ہوں

فرمایا امام باقر علیہ السلام نے تقیہ ہر اس شے میں ہے جس کے معاملہ میں انسان مضطر ہو اللہ نے یہ اس کے لئے حلال کیا ہے

فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے تقیہ سپر ہے اللہ اور اسکی مخلوق کے درمیان

فرمایا ابو جعفر علیہ السلام نے مخالفین سے بظاہر میل ملت رکھو اور باطن میں مخالفت رکھو جب کہ حکومت بازیچہ اطفال ہو

راوی کہتا ہے میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا کہ کوفہ کے دو شیعہ بنی امیہ کے ہاتھوں میں گرفتار ہوے ان سے کہا گیا تم امیر المومنین پر تبرا کرو ان میں سے ایک نے کیا دوسرے نے انکار کر دیا جس نے تبرا کیا تھا اسے چھوڑ دیا گیا اور دوسرے کو قتل کر دیا گیا۔ حضرت نے فرمایا جس نے تبرا کیا وہ علم دین کا عالم تھا اور جس نے تبرا نہ کیا اس نے جنت کی طرف جانے میں جلدی کی۔

راوی کہتا ہے میں نے حضرت ابو عبد اللہؑ سے سنا کہ تقیہ مومن کی سپر ہے اور تقیہ مومن کے لئے حرز ہے۔ جس کے لئے تقیہ نہیں اس کے لئے ایمان نہیں۔ جو ہماری حدیث کو سنے اور اسکی اشاعت کرے تو اس کے لئے دنیا میں ذلت ہوگی اور اللہ نور کو اس کے دل سے نکال لے گا



# باب ۹۸۔ راز کو چھپانا

١ - عن علي بن الحسين عليهما السلام قال وددت والله اني افتديت خصلتين في الشيعة لنا ببعض لحم ساعدي النزق وقلة الكتمان

فرمایا حضرت علی بن الحسین علیہ السلام نے واللہ میں دوست رکھتا ہوں کہ اپنے شیعوں سے ان دو خصلتوں کے دور کرنے میں اپنی کلائی کا گوشت فدیہ دے دوں ایک تند مزاجی دوسرے بات کا کم چھپانا

٢ - قال ابو عبد الله عليه السلام يا سليمان انكم على دين من كتمه اعزه الله ومن اذاعه اذله الله

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے اے سلیمان تم اس دین پر ہو کہ جس نے چھپایا اللہ نے اسے عزت دی اور جس نے ظاہر کیا اللہ نے اسے ذلیل کیا

٣ - قال ابو عبد الله عليه السلام امر الناس بخصلتين فضيعوهما فصاروا منهما على غير شيء الصبر والكتمان

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے لوگوں کو دو خصلتوں کا حکم دیا گیا ہے لوگوں نے ان دونوں کو ضائع کر دیا اور کچھ نہ پایا۔ ایک ان میں صبر ہے دوسرے راز کا چھپانا

٤ - عن عبد الله بن بكير عن رجل عن ابي جعفر ع قال دخلنا عليه جماعة فقلنا يا ابن رسول الله انا نريد العراق فاوصنا فقال ابو جعفر ليقوى شديدكم ضعيفكم وليعد غنيكم على فقيركم ولا تبثوا سرنا ولا تذيعوا امرنا واذا جاءكم عنا حديث فوجدتم عليه شاهدا او شاهدين من كتاب الله فخذوا به والا فقفوا عنده ثم ردوه الينا حتى يستبين لكم واعلموا ان المنتظر لهذا الامر له مثل اجر الصائم القائم ومن ادرك قائمنا فخرج معه فقتل عدونا كان له مثل اجر عشرين شهيدا ومن قتل مع قائمنا كان له مثل اجر خمسة وعشرين شهيدا

راوی کہتا ہے کہ ہم چند آدمی امام محمد باقر علیہ السلام کی خدمت میں آئے اور عرض کیا ہم کوفہ جا رہے ہیں کچھ نصیحت فرمائیے حضرت نے فرمایا جو علم دین میں قوی ہیں انکو چاہیے کہ جو علم میں کمزور ہیں انکو قوت پہنچائیں اور مالدار فقیروں کی عیادت کریں اور ہمارے راز لوگوں پر ظاہر نہ کریں جب ہماری حدیث سنو اور اس پر ایک یا دو گواہ قرآن سے پالو تو اسے بیان کرو تاکہ مخالف خاموش رہے ورنہ اسے روکے رہو اور ہمارے پاس بھیجو تاکہ ہم وہ شواہد مہیا کر دیں اور آگاہ ہو اس امر کے منتظر کے لئے ایک قائم اللیل روزہ دار کا اجر ہے اور جو ہمارے قائم کو پالے اور اس کے ساتھ خروج کرے اور ہمارے دشمن کو قتل کرے تو اس کا اجر ایک شہید کا ہے ۲۰ جو ہمارے قائم کے ساتھ رہ کر قتل ہو جائے تو اس کا اجر برابر ہے ۲۵ شہیدوں کے

٥ - قال سمعت ابا عبد الله عليه السلام يقول

راوی کہتا ہے میں نے حضرت ابو عبداللہ سے سنا کہ

يعني اينه ممن احتمال امرنا النقص يقي له والقبول فقط من احتمال امرنا ستره وصيانته من غير اهله فاقرأهم السلام وقل لهم رحم الله عبداً اجترّ مودة الناس الي نفسه حدثوهم بما يعرفون، واستروا عنهم ما ينكرون ثم قال والله ما الناصب لنا حرباً باشد علينا مؤنة من الناطق علينا بما نكرة فاذا عرفتم من عبد اذاعة فامشوا اليه وردوه عنها فان قبل منكم والا فتحملوا عليه بمن يثقل عليه ويسمع منه فان الرجل منكم يطلب الحاجة فيلطف فيها حتى تقضى له فالطفوا في حاجتي كما تلطفون في حوائجكم فان هو قبل منكم والا فادفنوا كلامه تحت اقدامكم ولا تقولوا انه يقول ويقول فان ذلك يحمل عليّ وعليكم اما والله لو كنتم تقولون ما اقول لاقررت انكم اصحابي هذا ابو حنيفه له اصحاب وهذا الحسن البصري له اصحاب وانا امرء من قريش قد ولدني رسول الله وعلمت كتاب الله وفيه تبيان كل شئ بدء الخلق وامر السماء وامر الارض وامر الاولين وامر الآخرين وامر ما كان وامر ما يكون كاني انظر الي ذلك نصب عيني.




ہمارے امر امامت کو اختیار کر لے کے یہ معنی نہیں کہ اسکی تصدیق کی جائے اور فقط قبول کر لیا جائے بلکہ چاہئے یہ کہ نااہلوں (مخالفوں) سے ہمارے معاملہ کو پوشیدہ رکھا جائے (ہماری احادیث ان سے بیان نہ کی جائیں۔ ہمارے دوستوں سے ہمارا سلام کہو اور کہو کہ رحم کرے اللہ اس بندہ پر جو بحالت تقیہ ہمارے مخالفوں سے اپنی دوستی ظاہر کرے۔ تم ان سے وہ باتیں بیان کرو جس کے شواہد وہ قرآن سے جانتے ہوں اور جو نہیں جانتے وہ ان سے پوشیدہ رکھو خدا کی قسم اس ناصبی نے جو ہم سے شدید عداوت رکھتا ہے ہمیں زیادہ نقصان اسکی دوستی سے پہنچا ہے جو ہمارے راز ہمارے دشمن سے بیان کرتا ہے۔ جب تمہیں ایسا آدمی معلوم ہو جو اشاعت اسرار امامت کرتا ہے تو اس کے پاس جاؤ اور اسے روکو اگر وہ مان جائے تو بہتر ورنہ ایسے شخص کو اس کے پاس لاؤ جس کی بات اس کے نزدیک وزنی ہو اور وہ اسکی بات کان لگا کر سنے۔ بعض لوگ تم سے طلب حاجت کرتے ہیں تم انکی ضرورت پورا کرتے ہو تو وہ تم پر مہربان ہوتے ہیں پس میری اس ضرورت کے لئے تم ان پر اسی طرح مہربانی کرو جیسے اپنی ضرورتوں کے لئے ان پر مہربانی کرتے ہو پس اگر تبلیغ سے وہ مان جائے تو بہتر ورنہ تم اس کے کلام کو اپنے پیروں سے کچل دو یعنی کسی سے یہ نہ کہو کہ وہ ایسا ایسا کہتا ہے، اس میں میرے اور تمہارے دونوں کے لئے آسانی ہے قسم خدا کی اگر تم نے میرے کہنے پر عمل کیا تو میں اقرار کرتا ہوں کہ تم میرے اصحاب ہو۔ یہ ابو حنیفہ ہے اور اس کے اصحاب ہیں اور یہ حسن بصری ہے اور اس کے اصحاب ہیں (وہ کس طرح انکے غلط فتووں پر عمل کرتے ہیں) اور میں باوجودیکہ قریشی اور اولاد رسول سے ہوں اور کتاب خدا کا علم رکھتا ہوں جس میں ہر شے کا بیان ہے ابتدائے خلقت سے لیکر آسمان و زمین اور امر اولین و آخرین کا اور جو ہو چکا اور جو ہونے والا ہے وہ سب میری نظر کے سامنے ہے پھر بھی میرے کہنے پر عمل نہیں کرتے

٩۔ قال ابو عبد الله اخبرت بما اخبرتک به احداً قلت لا إلا سليمان بن خالد قال احسنت اما سمعت قول الشاعر

فلا يعدون سري وسرك ثالثاً
الا كل سر جاوز اثنين شائع

۱۰۔ سالت ابا الحسن الرضا عليه السلام عن مسئلة فابى وامسک ثم قال لو اعطيناكم كما تريدون كان شراً لكم واخذ برقبة صاحب هذا الامر قال ابو جعفر ولاية الله اسرها الى جبرئيل واسرها جبرئيل الى محمد واسرها محمد الى علي واسرها علي الى من شاء الله ثم انتم تذيعون ذلک من الذي امسک حرفاً سمعه قال ابو جعفر في حكمة آل داود ينبغي للمسلم ان يكون مالكاً لنفسه مقبلاً على شانه عارفاً باهل زمانه فاتقوا الله ولا تذيعوا حديثنا فلولا ان الله يدافع عن اوليائه وينتقم لاوليائه من اعدائه اما رايت ما صنع الله بآل برمک وما انتقم لابي الحسن عليه السلام وقد كان بنو الاشعث على خطر عظيم فدفع الله عنهم بولايتهم لابي الحسن وانتم بالعراق ترون اعمال هولاء الفراعنة وما امهل الله لهم فعليكم بتقوى الله ولا تغرنكم الحياة الدنيا ولا تغتروا بمن قد امهل له فكان الامر قد وصل اليكم



فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کیا میں نے جو خبر تجھ سے بیان کی تھی تو نے اسے کسی سے کہہ دیا۔ میں نے کہا سلیمان بن خالد کے سوا اور کسی سے نہیں کہا۔ فرمایا ٹھیک کیا تو نے شاعر کا یہ قول نہیں سنا

میرا اور تیرا بھید دو سے تیسرے تک نہ جائے
آگاہ ہو جو بھید دو سے گزرا وہ سات تک پہنچا

راوی کہتا ہے میں نے امام رضا علیہ السلام سے ایک حادثہ کے متعلق سوال کیا حضرت نے جواب سے انکار کیا اور خاموش ہو گئے پھر فرمایا اگر جو تم چاہتے ہو ہم تمہیں بتا دیں تو یہ ایک مصیبت بن جائے گا تمہارے لئے اور صاحب امامت کے لئے بھی۔ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ ولایت کی الله نے جبرئیل کو اور جبرئیل نے حضرت رسولخدا کو (جیسا کہ شیعوں کو بتایا) تک ہونے والے واقعات سے آگاہ کیا اور آنحضرت نے بطور راز بتایا علی علیہ السلام کو اور علی نے جس کو چاہا بتایا (یعنی یہ سلسلہ ائمہ اہلبیت تک جاری رہا) اور تم اسے ظاہر کرتے ہو (ظہور قائم آل محمد کی) تم میں کون ہے کہ باز رہے اس بات کو بیان کرنے سے جو اس نے سنا ہے اور فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ آل داود کی حکمتوں میں ایک یہ بات بھی تھی کہ مسلمان کے لئے لازم ہے کہ وہ اپنے نفس پر قابو رکھے اور خودداری کرے اور اپنے اہل زمانہ کو پہچانے۔ پس اللہ سے ڈرو اور ہماری حدیث کو شائع نہ کرو۔ خدا اپنے اولیاء سے ہر بلا کو خود دفع کرے گا اور اپنے اولیاء کے دشمنوں سے خود بدلہ لے گا۔ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے برامکہ سے (جو دشمن آل رسول تھے) کیسا بدلہ لیا اور امام موسیٰ کاظم کے دشمن (اسمعیل بن جعفر سے) کیسا بدلہ لیا اولاد اشعث (جو شیعہ تھی) سے جو امامت امام موسیٰ کاظم کی معتقد تھی اللہ نے خطرۂ عظیم کو ان سے کیسے دفع کیا۔ تم نے ان فرعونوں (بنی عباس) کے حکام کو عراق میں دیکھا خدا نے ان کو مہلت دے رکھی ہے۔ تم اللہ سے ڈرو

۱۱ - عن ابی عبداللہ علیہ السلام قال سمعتہ یقول قال رسول اللہ طوبیٰ لعبد نومۃ عرفہ اللہ ولم یعرفہ الناس اولئک مصابیح الھدیٰ وینابیع العلم ینجلی عنھم کل فتنۃ مظلمۃ لیسوا بالمذاییع البذر ولا بالجفاۃ المرائین

۱۲ - عن ابی عبداللہ علیہ السلام قال قال امیر المومنین علیہ السلام طوبیٰ لکل عبد نومۃ لا یوبہ لہ یعرفہ الناس ولا یعرفونہ الناس یعرفہ اللہ منہ برضوان اولئک مصابیح الھدیٰ ینجلی عنھم کل فتنۃ مظلمۃ ویفتح لھم باب کل رحمۃ لیسوا بالبذر المذاییع ولا الجفاۃ المرائین وقال قولوا الخیر تعرفوا بہ واعملوا الخیر تکونوا من اھلہ ولا تکونوا عجلا مذاییع فان خیارکم الذین اذا نظر الیھم ذکر اللہ وشرارکم المشاؤون بالنمیمۃ المفرقون بین الاحبۃ المبتغون للبراء ۃ المعایب

۱۳ - قال قال ابو عبداللہ علیہ السلام کفوا السنتکم والزموا بیوتکم فانہ لا یصیبکم امر تخصون بہ ابداً ولا تزال الزیدیۃ لکم وقاء ابداً




دنیا کی زندگی تم کو دھوکہ نہ دے اور نہ اسکی زندگی جس کو اللہ نے مہلت دے رکھی ہے (یہ نہ سمجھنا کہ حکومت ہمیشہ ظالموں کے ہاتھ میں رہے گی) یہ حکومت ایک دن تم تک پہنچے گی

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ خوش خبری ہو اس گمنام بندہ کے لئے جسے اللہ پہچانتا ہے اور لوگ اسے نہیں پہچانتے (خاموشی سے کار دین انجام دیتا ہے) یہ لوگ ہدایت کے چراغ اور علم کے سرچشمے ہیں خدا اللہ کے ذریعے فتنوں کی تاریکی کو دور کرتا ہے نہ وہ راز کو ظاہر کرنے والے سخت چین ہیں اور نہ جاہلانہ خودنما۔

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ امیر المومنینؑ نے فرمایا خوش خبری ہو اس غیر مشہور گمنام بندہ کے لیے جو اس کی پروا نہیں کرتا کہ لوگوں کو پہچانے۔ لوگ اسے نہیں پہچانتے۔ اللہ اس کو پہچانتا ہے اپنی مرضی کے ساتھ۔ ایسے لوگ ہدایت کے چراغ ہیں ان سے فتنہ کی ہر تاریکی میں روشنی پھیل جاتی ہے اور رحمت الٰہی کے دروازے کھل جاتے ہیں نہ تو وہ راز فاش کرنے والے چغلخور ہیں اور نہ جاہلانہ خودنما اور حضرت نے فرمایا اچھی بات کہو تم اسکی وجہ سے پہچانے جاؤ گے اور عمل خیر کرو اور اسکی اہل میں سے بنو اور جلدباز چغلخور نہ بنو۔ تم میں سے نیک لوگ وہ ہیں کہ جب ان کو دیکھا جائے تو اللہ یاد آئے اور تم میں بدتر ہیں لوگ چغلیاں کھانے والے، دوستوں میں تفرقہ ڈالنے والے اور تلاش کرنے والے بے عیبوں میں عیب

فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے، اپنی زبانوں کو تقیہ کی صورت میں روکو اور اپنے گھروں میں چپ چاپ بیٹھو یعنی اپنے مخالفوں پر خروج نہ کرو تاکہ تم دوامی مصیبت سے محفوظ رہو۔ خروج قائم آل محمد تک اور زیدیہ فرقہ کے لوگ جو جہاد بالسیف کے معتقد ہیں تمہارے لئے مصیبت ٹالنے والے ہیں۔ یہ مصیبت زیدیوں ہی کے لئے مجبورہ

یا اللہ مدد

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

"پیپر بک"

# فقہ جعفریہ کیا اسلامی فقہ ہے؟

فقہ جعفریہ کے ماننے والوں کا زکوٰۃ کی لازمی کٹوتی سے استثنیٰ اور فقہ حنفی، مالکی، حنبلی اور شافعی کے ماننے والے "اہلسنت والجماعت" کو اس قانونی حق سے محروم کر دینے کے خلاف مقدمہ کا تاریخی فیصلہ جو عدالت عالیہ سندھ نے جاری کیا۔

شائع کردہ:۔

سپاہ صحابہؓ پاکستان (رجسٹرڈ)

جامع مسجد صدیق اکبرؓ، محمدی چورنگی (سابقہ ناگن چورنگی) ناظم آباد کراچی

فون نمبر ٦٥١٧٨٣